مالک نہیں اسکو اسکی تملیک بجمیع وجوہ تملک کے درست ہے گھاس سے مراد وہ گھاس ہے جو خود رو ہووے تو صاحب زمین اسکا مالک نہیں تو جو اسکو چھیل یا کاٹ
وہ اسکا مالک ہوگا بر خلاف درخت کے کہ اگر وہ خودرو ہو کسی آدمی کی زمین میں تو صاحب زمین اسکا مالک ہے اسکو کوئی نہیں لے سکتا بلا اذن صاحب زمین کے اور آگ
سے وہ آگ مراد ہے جو جنگل میں کسی آدمی نے سلگائی ہو تو اسمین سب شریک ہیں تو اگر دوسرا آدمی آوے اور اسکے گرد بیٹھکر تاپا چاہے یا اسکی روشنی میں کچھ سیا چاہے یا
چراغ روشن کیا چاہے تو آگ جلانے والا اسکو روک نہیں سکتا اور اگر اپنے موضع مملوک میں آگ جلادے تو اسکو اپنی ملک سے انتفاع سے روکنا درست ہے جلانے کی لکڑیاں
لینا غیر کی ملک سے جائز نہیں بدون اسکے اذن کے اور غیر مملوک سے لینا درست ہے اور حطب کی نسبت کسی گاؤن یا جماعت کی طرف معتبر نہیں جبتک یہ معلوم ہو کہ
یہ انکی مملوک ہے اور لکڑیان جمع کرنے والا فقط جمع کرنے سے مالک ہو جاتا ہے اگرچہ اسنے رسی سے نہ باندھی ہون کذا فی الطحطاوی وحکم الکلاء کحکم الماء فیقال
للمالک اما ان تقطع وتدفع الیہ والا اترکہ لیاخذ قدر ما یرید زیلعی اور گھاس کا حکم پانی کے حکم کے مانند ہے تو مالک زمین سے کہا جاوے اگر وہ اپنی زمین میں آنے
دے کہ یا تو گھاس کاٹ کر طالب کو دے اور نہیں تو اسکا روکنا چھوڑ تو وہ لے جتنا اسکو حاجت ہے کذا فی الزیلعی ھم گھاس کاٹکر دینا اسوقت ہے کہ جبکہ قریب اسکے دوسری زمین
مین مباح گھاس موجود نہو کذا فی العالمگیریہ ولو منعہ الماء وہو یخاف علی نفسہ ودابتہ العطش کان لہ ان یقاتلہ بالسلاح لاثر عمر رضی اللہ عنہ اور اگر ایک
شخص دوسرے کو مباح پانی سے روکے اور وہ ڈرتا ہو اپنی جان اور اپنے جانور کے ہلاک ہو جانے سے پیاس سے تو اسکو اس سے لڑنا درست ہے ہتھیار سے بدلیل
اُس اثر کے جو عمر فاروق رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے وان کان محرزا فی الاوانی قاتلہ بغیر السلاح کطعام عند مخمصۃ درر واذا کان یفضل عن حاجتہ
لملکہ بالاحراز فصار نظیر الطعام وقیل فی البئر ونحوہا الاولی ان یقاتلہ بغیر سلاح لانہ ارتکب معصیۃ فکان کالتعزیر کافی اور اگر پانی بھر رکھا ہو برتنوں میں اور خوف
ہلاکی کا ہو پیاس سے اور مالک پانی نہ دیتا ہو تو پیاسا اُس سے بدون ہتھیار کے لڑے یعنی لاٹھی وغیرہ سے لڑے نہ تلوار سے جیسے کوئی طعام سے روکے
شدت گرسنگی کے وقت کذا فی الدرر اور یہ اس شرط سے ہے جبکہ پانی اسکی حاجت سے زیادہ ہو بسبب مالک ہو جانے اُس شخص کے بھر رکھنے سے تو پانی طعام
کے مانند ہو گیا اور بعضوں نے کہا کہ کنوئین وغیرہ کے پانی روکنے میں بہتر یہ ہے کہ بدون ہتھیار کے اُس سے لڑے اسواسطے کہ مانع مرتکب ہوا گناہ کا
تو لاٹھی سے لڑنا بمنزلہ تعزیر کے ہوا کافی یعنی مرتکب معصیت مستحق تعزیر ہوتا ہے تادیبا و زجر کیواسطے وکری نہر ای حفرہ غیر مملوک من بیت المال فان لم
یکن ثمہ ای فی بیت المال شئی یجبر الناس علی کریہ ان امتنعوا منہ دفعا للضرر اور نہر غیر مملوک کا کھودنا بیت المال سلطان سے ہے سو اگر وہان یعنی بیت المال
مین کچھ مال نہو تو لوگون سے زبردستی کرانا چاہیے اسکے کھودنے پر اگر وہ انکار کرتے ہیں اُس سے یہ زبردستی ہے دفع ضرر کیواسطے ھم یہ لکھتا ہے کہ عوام مال
صرف کرین مصالح پر اپنے اختیار سے لہذا سلطان کو انپر جبر کرنا درست ہے جیسے لشکر اسلام کے سامان کیواسطے جبر درست ہے کذا فی الحموی وکری النہر المملوک
علی اہلہ ویجبر من ابی منہم علی ذلک اور مملوک نہر کا کھودنا اور صاف کرنا مٹی سے اسکے مالکون پر ہے اور جو کوئی ان میں سے انکار کرے اسپر زبردستی کیجاوے وقیل فی الخاص
لا یجبر اور بعضون نے کہا کہ نہر خاص میں جبر نہ کیا جاوے ھم نہر خاص وہ ہے جسمین شفعہ واجب ہو اور نہر عام وہ ہے جسمین شفعہ واجب نہو اور اسکی تحدید میں اختلاف ہے
بہتر قول اسمین یہ ہے کہ اگر نہر کے شریک سو سے کمتر ہیں تو شرکت خاص ہے اسمین استحقاق شفعہ ثابت ہے اور اگر شریک سو ہیں یا زیادہ تو شرکت عام ہے اسمین
ہر شریک کیواسطے شفعہ واجب نہیں بلکہ شفعہ ہمسایہ کیواسطے خاص ہے کذا فی العینی وہل یرجعون ان بامر القاضی نعم اور کیا خرچ کرنے والے نہ خرچ کرنے والے
سے پھر لینگے یا نہیں تو اگر یہ خرچ کرنا قاضی کے حکم سے ہے تو رجوع درست ہے اور نہیں تو درست نہیں ومؤنۃ کری النہر المشترک علیہم من اعلاہ اور نہر مشترک کے
کھودنے کا خرچ شریکون پر ہے نہر کے اوپر کی جانب سے ھم بیان اسکا یون ہے کہ اگر نہر کے دس شریک ہون تو کھودنے کا خرچ ہر شخص پر دسوان حصہ ہے یہان
تک کہ ایک کی زمین سے نہر تجاوز کرے تو اسوقت مین خرچ نہر کا باقی لوگون پر رہے گا ہر شخص پر نوان حصہ فان جاوز ارض رجل منہم بری
من مؤنتہ الکری وکان علیہم کریہ من اولہ الی آخرہ بالحصص کما یستوون فی استحقاق الشفعۃ پھر اگر نہر بڑھ جاوے ایک شریک کی

ہی زمین سے تو وہ بری ہو گیا کھودنے کے خرچ سے اور صاحبین رحمہ نے کہا کہ سب شریکون پر کھودنے کا خرچ ہے اول نہر سے آخر تک بقدر حصون کے جیسے وہ سب برابر
ہین شرب مین ہم بہتر یون تھا کہ شارح کہتا فی استحقاق الشفعۃ یعنی جیسے وہ برابر ہین شفعہ کے استحقاق مین چنانچہ زیلعی مین ہے اسواسطے کہ حق شرب شریکون کو
مخصوص نہین کذا فی الطحطاوی ولا کری علی اہل الشفۃ اور کھودنا واجب نہین پانی پینے والون پر یعنی اسواسطے کہ وہ نہر کے مالک نہین انکا حق تو فقط
شرب مین ہے جبکہ پانی موجود ہو وتصح دعوی الشرب بغیر ارض استحسانا اور پانی کی باری کا دعوی بدون زمین کے درست ہے ازروے استحسان کے ہم وجہ استحسان
یہ ہے کہ باری مرغوب فیہ اور انتفاع کے لائق ہے اور یہ ممکن ہے کہ آدمی بدون زمین کے میراث یا وصیت سے مالک ہو باری کا اسلیے کہ کبھی زمین بک جاتی ہے اور فقط
پانی کی باری کے تو فقط باری کا باقی رہنا متصور ہے بدون زمین کے واذا کان لرجل ارض ولآخر فیہا نہر وارادرب الارض ان لایجری النہر فی ارضہ لم یکن له
ذلک ویترکہ علی حالہ اور جبکہ ایک مرد کی زمین ہو اور دوسرے شخص کی اُس زمین مین نہر ہو اور زمین کا مالک چاہے کہ اسکی زمین مین نہر جاری نہ رہے تو اسکو
اُس روکنے کا اختیار نہین اور چھوڑے نہر کو اسکے قدیمی حال پر وان لم یکن فی یدہ ولم یکن جاریا فیہا ای فی الارض فعلیہ البیان ان ہذہ النہر له وانه قد
کان له مجراہ فی ہذا النہر مسوقۃ لسقی ارضیہ اور اگر نہر اسکے تصرف مین نہو یعنی اسکے درخت نہون نہر کے کنارے پر کذا فی العینی اور اُس زمین مین جاری نہو یعنی
اُسکا جاری ہونا زمان ماضی مین معلوم نہو تو مدعی پر بیان اور ثابت کرنا گواہون سے لازم ہے کہ یہ نہر اسکی مملوک ہے یا اسکا پانی اس نہر مین جاری تھا اسکی روانگی تھی
مدعی کی زمین سینچنے کیواسطے قوله وانه قد کان کا واو بمعنی او ہے اسواسطے کہ دعوی ملک نہر مین ہے یا حق اجرا مین چنانچہ زیلعی مین مصرح ہے کذا فی الطحطاوی وعلی ہذا
المصب فی نہر او علی سطح او المیزاب او الممشی فی دار غیرہ فحکم الاختلاف فیہ نظیرہ فی الشرب زیلعی اور اسی قیاس پر پانی گرنے کا مکان ہے نہر مین یا چھت
پر وعلی ہذا القیاس پرنالہ یا راہ یہ سب مذکور دوسرے شخص کے گھر مین واقع ہین تو اسمین اختلاف متخاصمین کا حکم پانی کی باری کے حکم کے مانند ہے مصب یعنی آب ریز
سے مراد پانی کے وہ فضلات ہین جو وضو یا غسل یا مینہ کا پانی نہر مین یا چھت پر گرتا ہو یعنی اگر قدیم سے دوسرے کی نہر مین فضلات مذکورہ گرا کرتے ہین یا کسی کے گھر مین
دوسرے کا پرنالہ یا راہ واقع ہے تو وہ اسکو منع نہین کر سکتا اور اگر دعوی کے وقت اشیاء مذکورہ موجود نہون تو اسپر گواہون سے اپنا دعوی ثابت کرنا لازم ہوگا بلکہ
قوم اختصموا فی الشرب فہو بینہم علی قدر اراضیہم لانه المقصود نہر مشترک ہے ایک قوم مین انھون نے جھگڑا کیا زیادتی اور کمی باری مین تو باری انکے درمیان بقدر انکی زمینون
کے ہوگی اسواسطے کہ باری سے تو زمین کا سینچنا مقصود ہے یعنی پانی کی حاجت مختلف ہوتی ہے باعتبار اراضی کے تو ہر شخص کا حق بقدر اسکی زمین اور حاجت کے
ہوگا بخلاف اختلافہم فی الطریق فانہم یستوون فی ملک رقبتہ بلا اعتبار سعۃ الدار وضیقہا لان المقصود الاستطراق برخلاف راہ کے اختلاف کے کہ [illegible]
کی ملکیت مین سب شریک برابر ہین بلا اعتبار کشادگی اور تنگی گھر کے اسواسطے کہ مقصود راہ آمد و رفت ہے اور وہ مختلف نہین گھر کی کشادگی اور تنگی سے ولیس لاحد من الشرکاء فی
النہر ان یشق منہ نہرا او ینصب علیہ رحی الا رحی وضع فی ملکه ولا یضر بنہر ولا بماء وقایہ اور نہر کے شریکون مین کسی کو درست نہین یہ کہ اس سے دوسری نہر جاری کرے
یا اسپر پنچکی قائم کرے مگر وہ پنچکی قائم کرنا درست ہے جو خاص اسکی زمین مین واقع ہو اور نہر اور پانی کو ضرر نکرے کذا فی الوقایہ پنچکی قائم کرنا اسواسطے درست نہو کہ
نہر کا کنارہ ٹوٹتا ہے اور کنارہ ٹوٹنے سے پانی بیکار رہ جاتا ہے کسی کام مین نہین آتا نہر کے عدم ضرر سے مراد یہ ہے کہ اسکا کنارہ نہ ٹوٹے اور پانی کے عدم ضرر سے مراد یہ ہے کہ اسکے جاری
ہونے مین خلل واقع نہو او دالیۃ کذا عورۃ او جسرا او قنطرۃ یا قائم کرے مشترک نہر پر ڈھینکلی چنانچہ دولاب یا قائم کرے چوبی پل یا خشتی اور سنگی پل تو شریک کو جائز نہین
او یوسع فم النہر او یقسم بالایام وکان انه قد کانت القسمۃ بالکوی بکسر الکاف جمع کوۃ بفتحہا النقب لان القدیم یترک علی قدمه لظہور الحق فیہ یا ایک شریک
نہر کا دہانہ کشادہ کرے یا پانی کی قسمت دنون کے شمار سے کرے حالانکہ قدیمی قسمت تھی بطور نقب کے تو یہ سب امور درست نہین اسواسطے کہ قدیم چیز اپنی قدامت
پر چھوڑی جاتی ہے بسبب ظاہر ہونے حقیقت کے قدامت مین کوی بکسر کاف جمع ہے کوہ بمعنی نقب ہے اصل اسکی نقب بت ہے لیکن یہان مستعار ہے گشت آب
کے منافذ آب کے واسطے کذا فی اخرب اولیسوق نصیبه الی ارض له اخری لیس له منه ای من النہر شرب یا شریک لیجاوے اپنا حصہ پانی کا

اپنی دوسری زمین کی طرف حالانکہ اُس نہر مشترک سے اُسکے واسطے باری مقرر نہیں ہے بلا رضاہم متعلق بالجمیع امور مذکورہ جائز نہیں بدون رضامندی
باقی شریکوں کے شارح نے کہا عدم رضا سب اشیاء مذکورہ سے متعلق ہے یعنی نہر مشترک سے دوسری نہر نکالنا اور پنچکی اور ڈھیکلی وغیرہ تعمیر قائم
کرنا اور دہانہ وسیع کرنا اور پانی کی قسمت جدید مقرر کرنا اور دوسری زمین میں پانی بدون رضامندی شریکوں کے لیجانا درست نہیں ولہم نقضہ
بعد الاجازۃ ولورثتہم من بعدہم اور شرکا کو اجازت کے بعد اسکا توڑ دینا یعنی اجازت دے کر پھر روک دینا درست ہے اور شریکوں کے بعد اُنکے وارثوں کو
بھی یہی اختیار حاصل ہے ولیس للاعلی سد النہر بلا رضاہم وان لم تشرب ارضہ بدونہ ملتقی اور نہر کے اوپر جانب والے کو جائز نہیں نہر کا باندھنا
بدون رضامندی شریکوں کے اگرچہ اُسکی زمین سیراب نہوتی ہو بدون بند باندھنے کے ہم اور اگر شریک راضی ہو جاویں اعلی کے باندھنے پر بقدر
اُسکے حصہ کے یا ہر شریک اپنی باری میں نہر باندھنے پر راضی ہو جاے تو جائز ہے ولیکن اگر تختوں وغیرہ کے روکنے سے پانی رک جاے تو مٹی اور پتھر سے
باندھنا درست نہیں بدون رضامندی شریکوں کے اور اگر سب شریکوں کی ارضی کو پانی نہ پہونچتا ہو بدون نہر باندھنے کے تو اسفل سے باندھنا چاہیے
درجہ بدرجہ حصہ بحصہ تا اعلی بدلیل قول ابن مسعود رضی اللہ عنہما کہ اسفل نہر کے لوگ امیر ہیں اعلی نہر کے لوگوں پر تا کہ وہ سیراب ہو جاویں کذا فی العینی
والطحطاوی کطریق مشترک اراد احدہم ان یفتح فیہ بابا الی دار اخری ساکنہا غیر ساکن ہذہ الدار التی مفتحہا فی ہذا الطریق بخلاف
ما اذا کان ساکنہما واحدا حیث لا یمنع لان المارۃ لا تزداد چنانچہ ایک راہ مشترک ہے چند شخصوں میں سو ایک شریک نے یہ چاہا کہ اپنے ایک
دوسرے گھر کا دروازہ چھوڑے جسکا رہنے والا غیر ہے اس گھر کے رہنے والے کا جسکا دروازہ اس راہ میں ہے بر خلاف اس صورت کے کہ دونوں گھروں کا
رہنے والا ایک ہی شخص ہے وہاں دروازہ لگانا اس راہ میں ممنوع نہیں اسواسطے کہ اس صورت میں آمدورفت کرنے والے زیادہ نہیں ہو جاتے ہیں اور پہلی صورت
میں زیادہ ہو جاتے ہیں اسلیے پہلی ناجائز ہے دوسری جائز ویورث الشرب ویوصی بالانتفاع بہ اما الایصاء ببیعہ فباطل اور میراث جاری ہوتی ہے پانی کی
باری میں اور وصیت کیجاتی ہے اس سے نفع لینے کی لیکن اسکے بیع کی وصیت باطل ہے ولا یباع الشرب ولا یوہب ولا یوجر ولا یتصدق بہ لانہ لیس
بمال متقوم فی ظاہر الروایۃ وعلیہ الفتوی کما سیجئ اور پانی کی باری بیچی نہیں جاتی اور اسکا ہبہ نہیں ہوتا اور نہ وہ اجارہ دیجاتی ہے اور نہ خیرات دیجاتی ہے
اسواسطے کہ باری مال متقوم نہیں ہے ظاہر الروایۃ میں اور اسی پر فتوی ہے چنانچہ آگے آویگا ولا یوصی بذلک ای ببیعہ ونحوہ اور وصیت نہیں کیجاتی
اسکی بیع اور ہبہ اور اجارہ کی ولا یصلح الماء بدل خلع وصلح عن دم عمد ومہر نکاح وان صحت ہذہ العقود لانہا لا تبطل بالشروط الفاسدۃ لان الشرب
لا یملک بسبب ما حتی لو مات وعلیہ دین لم یبع الشرب بلا ارض اور باری کا پانی لیاقت نہیں رکھتا بدل خلع اور بدل صلح ہونے کے عمداً خون سے
اور لیاقت نہیں رکھتا نکاح کے مہر ہونے کی اگرچہ یہ عقود مذکورہ صحیح ہو جاوینگے باری کے عوض دلانے سے اسواسطے کہ عقود مذکورہ شرط فاسد سے
باطل نہیں ہو جاتے پانی بدل خلع وغیرہ اسواسطے نہیں کہ پانی کی باری قابل تملیک کے نہیں کسی سبب سے یہانتک کہ اگر ایک شخص مر گیا اور اسپر
دین ہے تو اسکے دین میں باری بدون زمین کے بیچی نجاوے گی فلو لم یکن لہ ارض قیل یجمع الماء فی کل نوبۃ فی حوض فیباع الماء الی ان یقضی دینہ وقیل ینظر
الامام الی ارض لا شرب لہا فیضمہ الیہا فیبیعہا برضاء ربہا فینظر الی قیمۃ الارض بلا شرب وقیمتہا معہ فیصرف تفاوت ما بینہما الی دین المیت وتمامہ
فی الزیلعی تو اگر میت مدیون کی زمین نہو فقط باری ہو تو بعضوں نے کہا کہ ہر باری کا پانی جمع کیا جاوے ایک حوض میں پھر وہ پانی ہر باری میں بکا
کرے یہانتک کہ دین آخر ہو جاے اور بعضوں نے کہا کہ حاکم اُس زمین کو دیکھے اور تلاش کرے جسکی باری نہیں ہے تو میت کی باری کو اُس زمین کے
ساتھ ملا دے پھر زمین کو باری کے ساتھ بیع کرے مالک زمین کی رضامندی سے پھر دیکھے کہ زمین کی قیمت بدون باری کے کتنی ہے اور باری کے ساتھ
اسکی قیمت کتنی ہے تو مابین کے تفاوت کو میت کے دین میں صرف کرے اور پورا بیان اسکا زیلعی میں ہے یعنی اگر مثلاً زمین کی قیمت بدون باری کے

سو درم ہوا اور باری کے ساتھ ۱۲۵ درم تو ۵۰ درم میت کے دین مین صرف ہون **ولا یضمن من طلا ارضه ای فترت الارض جاره او غرقت**
لانہ متسبب غیر متعد ہذا اذا سقاہا سقیا معتادا تتحملہ ارضہ عادۃ والا یضمن وعلیہ الفتوی اور تاوان نہ دیگا وہ شخص جسنے اپنی زمین مین پانی بھرا اسواسطے
کہ پڑوسی کی زمین نے اسکا پانی سوک لیا یا اسکی زمین غرق ہو گئی اسلیے کہ وہ متسبب غیر متعدی ہے اور متسبب مین تاوان اسوقت ہوتا ہے جبکہ تعدی ثابت
ہو اور یہ یعنی عدم تاوان اسوقت ہے جبکہ اسنے عادت کے موافق سینچی ہو اور باعتبار عادت کے اسکی زمین اسقدر پانی کی متحمل ہو اور اگر عادت سے
زیادہ اسنے پانی بھرلیا ہووے اور پڑوسی کی زمین ناقص ہو گئی ہو تو اسپر تاوان لازم ہوگا اور اسی قول پر فتوی ہے وفی الذخیرۃ ہذا اذا سقی فی نوبتہ
مقدار حقہ واما اذا سقی فی غیر نوبتہ او زاد علی حقہ یضمن علی ما قال اسماعیل الزاہد قہستانی اور ذخیرہ مین ہے اور یہ یعنی عدم تاوان اسوقت ہے جبکہ اسنے
اپنی باری مین اپنے حصہ کے موافق زمین سینچی ہو اور اگر باری کے سواے مین سینچی ہو یا اپنے حصہ سے پانی زیادہ لیا ہو تو اسپر تاوان لازم ہوگا
بموجب قول اسمعیل زاہد کے کذا فی القہستانی **ولا یضمن من سقی ارضہ او زرعہ من شرب غیرہ بغیر اذنہ** فی روایۃ الاصل وعلیہ الفتوی شرح وہبانیۃ
وابن الکمال عن الخلاصۃ لما مر انہ غیر متقوم اور تاوان نہ دے وہ شخص جسنے اپنی زمین یا زراعت سینچی غیر شخص کی باری سے بدون اسکے اذن کے
اصل کی روایت مین اور اسی پر فتوی ہے چنانچہ شرح وہبانیہ اور ابن کمال مین ہے خلاصہ سے اسواسطے تاوان نہین کہ مذکور ہو چکا کہ باری کا پانی مال متقوم
نہین ہے ولو تصدق بہ لکان احسن لبقاء الماء الحرام فیہ بخلاف العلف المغصوب فان الدابۃ اذا سمنت بہ انعدم وصار شیئا آخر قہستانی اور اگر اسکے
پیدا ہووے غلہ یا پھل کو خیرات کر دے تو خوب ہے بسبب باقی رہنے حرام پانی کے اسمین بر خلاف مغصوب چارے کے اس لیے کہ جب جانور موٹا ہو گیا
چارا کھانے سے تو چارا معدوم ہو گیا اور دوسری چیز بن گیا یعنی خون اور گوشت ہو گیا کذا فی القہستانی **فان تکرر ذلک منہ لا ضمان** وادبہ
الامام بالضرب والحبس ان راے الامام ذلک خانیہ وتمامہ فی شرح الوہبانیہ پھر اگر یہ یعنی غیر کا پانی لینا چند بار واقع ہوا اس شخص سے تو
تاوان نہین اور تعزیر دے اسکو حاکم مارنے اور قید کرنے سے اگر حاکم اسکو مصلحت جانے کذا فی الخانیہ اور اسکا پورا بیان شرح وہبانیہ مین ہے وقال
وجوز بعض مشائخ بلخ بیع الشرب لتعامل اہل بلخ والقیاس یترک بالتعامل ونوقض بانہ تعامل بلدۃ واحدۃ اور مصنف وہبانیہ نے کہا اور بعض
مشائخ بلخ نے پانی کی باری بیچنے کو تجویز کیا ہے بسبب رواج اہل بلخ کے اور قیاس متروک ہو جاتا ہے رواج کے سبب سے اور یہ تجویز توڑی گئی
ہے اس طرح کہ یہ ایک شہر والون کا رواج ہے یعنی اور ایک شہر والون کے رواج سے قیاس متروک نہین ہوتا وافتی الناصحی بضمانہ ذکرہ فی جواہر الفتاوی
قال وینفذ الحکم بصحۃ بیعہ فلیحفظ اور ناصحی نے فتوی دیا ہے اسکے تاوان کا یعنی جو غیر کا پانی بلا اذن لے یہ مذکور ہے جواہر الفتاوی مین اور یہ کہا ہے کہ باری
کی بیع کا حکم نافذ ہو جاتا ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم اس فتوی مین ناصحی متفرد ہے تو عدم ضمان کا معارض نہوگا اور عدم ضمان صحیح تر ہے چنانچہ ظہیریہ مین
ہے اور صحت بیع کا حکم نافذ نہوگا اسواسطے کہ ثابت ہو چکا ہے کہ قاضی اپنے مذہب کے غیر معتمد قول پر حکم نکرے کذا فی الطحطاوی قلت وفی الہدایۃ وشرح وہبا
من البیع الفاسد انہ یضمن بالاتفاق فلو سقی ارض نفسہ بماء غیرہ ضمنہ وبہ جزم فی النقایۃ ہنا فافہم مین کہتا ہون اور ہدایہ اور اسکی شروح مین بیع فاسد سے
یہ مذکور ہے کہ ضمان لازم آتا ہے تلف کرنے سے تو اگر اپنی زمین سینچی غیر کے پانی سے تو مالک کو تاوان دے اور اسی قول پر یقین کیا ہے نقایہ مین یہان
سو اسکو سمجھ لے ہم شارح نے اشارہ کیا کہ صاحب نقایہ نے اس مقام کے سوا اور مقام مین جمہور کے موافق یقین کیا ہے قلت وقد مر ان علیہ الفتوی قنیۃ مین
کہتا ہون اور البتہ مذکور ہو چکا وہ قول جسپر فتوی ہے تو خبردار رہنا مراد جمہور کا فتوی ہے عدم ضمان کا جو شرح وہبانیہ سے مذکور ہو چکا نہ ناصحی کا فتوی
کذا فی الطحطاوی وفی الوہبانیۃ وساق بشرب الغیر لیس بضامن ﴿ وضمنہ بعض وما اظہر ﴾ اور وہبانیہ مین ہے اور سینچنے والا غیر کی باری سے ضامن
نہین اور بعضون نے اسپر تاوان لازم کیا ہے اور جو قول عدم ضمان کا گذر گیا ظاہر تر ہے وما جوزوا اخذ التراب الذی علی ﴿ جوانب نہر دون اذن لکرۃ اور

فقہا نے اس مٹی کا لینا جو نہر کے جوانب پر ہے تجویز نہیں کیا ہے بدون اذن مالک کے جو ثابت کرے لیے کو مثلاً دو شخص واسطے نہر اد اتقوا نہرا یوفا
فی حریم لیس بالنقل ہو حرہ اور اگر لوگوں نے نہر کھودی اور اسکی مٹی باہر ڈالی تو اگر نہر کے حریم کے اندر ڈالی تو مٹی کے وہاں سے اٹھانے کا حکم نہوگا صورت اسکی یہ ہے
کہ ایک قوم کی نہر ہے دوسرے شخص کی زمین میں اور ان لوگوں نے نہر کی مٹی اسکی زمین میں ڈالی تو اگر مٹی حریم کے اندر ہے تو صاحب زمین مٹی اٹھانے کا
انسے مواخذہ نہیں کر سکتا اور اگر مٹی حریم کے باہر ڈالی ہے تو مالک کو اختیار ہے کہ انسے نقل تراب کا مواخذہ کرے یہ دونوں مسئلے وہبانیہ کی دو بیتوں میں
مذکور تھے شارح نے اصلاح کی وہ مطلب ایک بیت میں بیان کر دیا کذا فی الطحطاوی واللہ تعالی اعلم واستغفر اللہ الحلیم الکریم

## کتاب الاشربۃ

یہ کتاب ہے اشربہ یعنی شرابوں کے احکام میں ہے اشربہ محرمہ کے حرام ہونے کی خوبیاں ظاہر ہیں اسلیے کہ فضل عقل میں اور عقل اشرف الاشیاء ہے جس سے آدمی
ممتاز ہے حیوانات سے اور اسی سے خطاب شرع متعلق ہے لیکن خمر اگلی امتوں پر مباح تھی انکی طول اعمار اور جسامت ابدان کے سبب سے تو بسبب اپنی قوت کے
آفت شراب کے متحمل تھے اور انپر مستی غالب نہوتی تھی تو اسکی اباحت میں انکے واسطے صلاح تھی کثرت منافع کے سبب سے اور یہ امت تو کم عمر اور ضعیف البدن ہے تو انپر
مستی غالب ہو جاتی ہے شرب قلیل سے بھی اسلیے کہ انکے حق میں یہی صلاح تھی کہ خمر بالکل قلیل یا کثیر اسکا حرام ہو اور ابتدائے اسلام میں سو اسطے مباح ہوئی تھی تاکہ
خمر کو معائنہ کر لیں پھر جب حرام ہوئی تو معلوم ہو گیا کہ یہی دین حق ہے یہ چیز حرام ہونے کے لائق تھی کذا فی العینی طحطاوی نے کہا کہ مستی اور نشا سب دینوں میں حرام تھا
اور خمر کا تھوڑا بھی دیانات محمدی پر حرام ہوا انکی تعظیم اور تکریم کے واسطے تا امر قبیح میں واقع نہوں کیونکہ یہ مشہود بالخیر ہے اشربہ جمع شراب ہے الشراب لغۃ کل مائع
یشرب واصطلاحا ما یسکر اشربہ جمع ہے شراب کی اور شراب لغت عرب میں عبارت ہے ہر چیز رقیق سائل سے جو پی جائے چنانچہ پانی اور رس اور شربت اور عرق خواہ
حلال ہو یا حرام نشہ کرے یا نہ کرے اور اصطلاح شرع میں شراب وہ ہے جو نشہ کرے مست اور بیہوش کر دے ہم عرف ہندوستان میں شراب اسکو کہتے ہیں جو دیگ میں
ڈالکر بطور عرق کے کشید ہو اور نشا کرے خواہ انگور کا عرق ہو خواہ اور پھل کا خواہ گڑ کا والمحرم منہا اربعۃ انواع اور شرابوں میں سے چار قسم کی شرابیں حرام ہیں یعنی خمر
اور طلا اور سکر اور نقیع زبیب چنانچہ تفصیل اسکی آگے معلوم ہوگی ہم اصول اشربہ چار چیزیں ہیں ایک تو ثمار یعنی پھل مثل انگور اور کھجور اور مویز یعنی انگور خشک جسکو
اہل ہند منقی کہتے ہیں دوسرے حبوب جیسے گیہوں اور جو اور جوار تیسرے شیرین چیزیں چنانچہ شکر اور گڑ اور شہد چوتھے البان یعنی اونٹ کا دودھ اور گھوڑے کا دودھ
سو انگور سے پانچ یا چھ شرابیں بنتی ہیں یعنی خمر اور باذق اور منصف اور مثلث اور بختج یعنی پختہ اور منقے سے دو شرابیں بنتی ہیں یعنی نقیع اور نبیذ اور کھجور سے تین شرابیں
بنتی ہیں یعنی سکر اور فضیخ اور نبیذ اور حبوب اور فواکہ اور شہد وغیرہا سے ایک ہی چیز ہوتی ہے اگرچہ نام اسکے چند قسم کے ہوتے ہیں تو یہ گیارہ یا زیادہ نام
ہوئے سو اشربہ انگوری کی تفصیل یہ ہے کہ جب انگور کا عرق نچوڑا گیا تو اسکو عصیر کہتے ہیں جبتک وہ شیرین ہے پھر جب وہ جوش کھا کر جھاگ دیا اور کڑوا ہو گیا اسکا
نام خمر ہے اور جب کھٹا ہو گیا تو وہ سرکہ انگوری ہے اور اگر انگور کے عرق کو تھوڑا آگ پر پکایا کہ نصف سے کم جلا پھر وہ جوش کھا کر جھاگ لایا تو اسکا نام باذق ہے اور اگر
یہاں تک پکایا کہ نصف باقی رہا تو وہ منصف ہے اور اگر اتنا پکایا کہ دو تہائی جل گیا تو اسکا نام مثلث ہے اور مثلث کو جب پانی ڈالکر پتلا کیا پھر اسکو پکایا تو اسکا نام بختج ہے
اور اسکو یعقوبی اور ابا یوسفی بھی کہتے ہیں اسلیے کہ ابو یوسف رح نے ہارون رشید کیواسطے اسکو مرتب کیا تھا اور جمہوری اور حمیدی بھی اسکو بولتے ہیں اور منقے سے
نقیع اور نبیذ بناتے ہیں نقیع یہ کہ منقے کو پانی میں چند روز تر رکھا یہاں تک کہ پانی شیرین ہو گیا اور نبیذ یہ کہ منقی کا پانی تھوڑا پکایا گیا اور کھجور سے سکر
اور فضیخ اور نبیذ بناتے ہیں سکر کچا پانی ہے تمر پختہ کا اور فضیخ کچا پانی ہے گدر کھجور کا اور نبیذ پختہ یا گدر کھجور کا پانی ہے جو تھوڑا سا پکایا گیا کذا فی العینی
و قاضی خان ملتقطا الاول الخمر وہی النی بکسر النون فتشدید من ماء العنب اذا غلی واشتد وقذف ای رمی بالزبد ای الرغوۃ
چار حرام شرابوں سے پہلی شراب خمر ہے اور خمر کچا پانی ہے انگور کا جب کہ وہ جوش کھائے اور ابلے اور اشتداد پکڑے اور جھاگ ڈالے

شارح نے کہا نی بکسر نون اور تشدید یائے تحتانیہ ہے اور زبد بفتح زا ترجمہ دبا موحدہ عبارت ہے رغوہ سے اور رغوہ کو ہندی میں جھاگ اور پھینا کہتے ہیں جوش سے
مراد جوش کامل ہے اس طرح پر کہ نیچے کا پانی اوپر ہو جائے اور اوپر کا نیچے کذا فی الطحطاوی اور اشتداد سے مراد قوت اور کثرت ہے جوش کھانے کی جس سے مست
کر دینے کی قوت حاصل ہو جائے اور بعضوں نے کہا اشتداد سے وہ حالت مراد ہے جو شارب کے حواس کو فہم اور درک سے روکے اور بعضوں نے کہا صلاحیت
ولم یشترطا قذفہ وبہ قالت الثلثۃ وبہ اخذ ابو حفص الکبیر وہو الاظہر کما فی الشرنبلالیہ عن
اسکار یعنی مست کر دینے کی لیاقت مراد ہے کذا فی نہایۃ العینی اور صاحبین رح نے خمر کی حقیقت میں جھاگ ڈالنا شرط نہیں کیا یعنی فقط غلیان اور اشتداد سے نشہ حاصل ہو جاتا ہے بدون
المواہب ویاتی ما یفیدہ
جھاگ ڈالنے کے اور یہی قول ہے تینوں اماموں کا اور اسی قول کو ابو حفص کبیر رح نے لیا ہے اور یہی قول ظاہر تر ہے چنانچہ شرنبلالیہ میں مواہب سے منقول ہے
اور آگے آویگا جو اس مطلب کو مفید ہے یعنی قولہ والکل حرام اذا غلی واشتد ثم صاحبین رح کی دلیل یہ ہے کہ لذت مطربہ اور قوت مسکرہ اشتداد سے حاصل ہو جاتی
ہے اور یہی موثر ہے ایقاع عداوت اور نماز کے روکنے میں اور جھاگ ڈالنا وصف زائد ہے اسکو مستی پیدا کرنے میں تاثیر نہیں اور امام اعظم کی دلیل یہ ہے کہ غلیان
اشتداد کی ابتدا ہے اور کمال اشتداد جھاگ ڈالنے سے ہے اسواسطے کہ جھاگ ڈالنے سے صافی ممتاز ہو جاتا ہے مکدر سے اور احکام شرعی جو خمر سے متعلق ہیں وہ قطعی
ہیں چنانچہ حد اور تکفیر مستحل اور مانند اسکے لہذا مناط احکام نہایت اور کمال پر ہوا کذا فی الزیلعی وقد تطلق الخمر علی غیرہا مجازا اور گاہے خمر کا اطلاق ہوتا ہے
غیر مذکور پر باعتبار مجاز کے ہم ابن اعرابی امام اہل لغت نے کہا خمر اسواسطے نام ہوا کہ وہ رکھی گئی یہاں تک کہ مختمر ہو گئی اور اختمار عبارت ہے تغیر ریح سے
اور بعضوں نے کہا کہ خمر نام ہوا اسکی مخامرت کے سبب سے عقل کو وہ چھپا ڈالتی ہے قول اول حنفیہ کے موافق ہے اور قول ثانی آئمہ ثلثہ کے موافق ہے اسواسطے کہ
انکے نزدیک ہر مسکر خمر ہے اور دلیل انکی وہ احادیث ہیں جو اطلاق کی مفید ہیں چنانچہ مسلم کی حدیث کل مسکر خمر وکل مسکر حرام اور ہماری دلیل یہ ہے کہ جو
تعریف خمر کی چھپنے کی ہے اسپر اہل لغت کا اتفاق ہے اسکے سوا اور مسکرات کو بادہ اور مثلث وغیرہ ذالک کہتے ہیں تو غیر خمر کو خمر کہنا باعتبار مجاز کے ہے نہ باعتبار حقیقت
کے اور مجاز ہونے پر حدیث مسلم وغیرہ محمول ہے یا بیان حکم پر محمول ہے کذا فی الزیلعی اور مزید تفصیل اسکی کتب مطولہ میں ہے ثم شرع فی احکامہا العشرۃ فقال وحرم قلیلہا وکثیرہا
بالاجماع لعینہا ای لذاتہا پھر مصنف رح نے خمر کے دس حکموں کا بیان شروع کیا سو یوں کہا کہ خمر کا قلیل اور کثیر باتفاق امت حرام ہے کہ حرمت ذاتی یعنی خمر کی ذات حرام
ہے نشہ کرے یا نہ کرے ہم بعضوں نے کہا کہ قلیل خمر حرام نہیں اسواسطے کہ قلیل مسکر نہیں جو موجب فساد ہو اور یہ قول کفر ہے اسمیں قرآن اور حدیث اور اجماع کا انکار ہے
اسلئے کہ قرآن میں خمر کو رجس فرمایا اور رجس نجس العین کو کہتے ہیں چنانچہ لحم خنزیر کو نجس فرمایا ہے تو خمر اور لحم خنزیر نجاست ذاتی میں برابر ہیں اور حرام ہونے میں یکسان
وفی قولہ تعالی انما الخمر والمیسر الآیۃ عشر دلائل علی حرمتہا مبسوطۃ فی المجتبی وغیرہ اور انما الخمر والمیسر کی آیت میں دس دلیلیں خمر کے حرام ہونے پر مجتبی وغیرہ میں مشروحاً
مذکور ہیں ہم دلائل مذکورہ یہ ہیں ۱- خمر کو قمار اور اصنام کے ساتھ ذکر فرمایا ۲- اسکو رجس یعنی نجس العین کہا ۳- اعمال شیطانی سے اسکو شمار کیا ۴- اجتناب کا حکم
کیا ۵- اجتناب خمر پر فلاح معلق کی ۶- شیطان ایقاع عداوت کا ارادہ کرتا ہے خمر سے ۷- ایقاع بغض کا قصد رکھتا ہے اسکے سبب سے ۸- روکتا ہے یاد خدا سے
۹- روکتا ہے نماز سے ۱۰- نہی بلیغ بصیغۂ استفہام تہدیدی کذا فی الحلبی وہی نجسۃ نجاسۃ غلیظۃ کالبول اور خمر نجس نجاست غلیظہ ہے پیشاب کے مانند
ویکفر مستحلہا اور کافر ہو جاتا ہے خمر کا حلال کہنے والا اسواسطے کہ وہ دلیل قطعی کا منکر ہوا وسقط تقومہا
اسواسطے کہ اسکی حرمت بدلیل قطعی قرآنی ثابت ہے ہم مال متقوم مسلمان کے حق میں
فی حق المسلم الا مالیتہا فی الاصح اور خمر کا مال متقوم ہونا مسلمان کے حق میں ساقط ہے نہ مالیت اسکی صحیح تر قول میں
اور خمر کی مالیت ہونے میں اختلاف ہے اور صحیح تر قول یہ
اسواسطے نہیں کہ حق تعالی نے اسکی اہانت کی نجس العین فرمایا اور متقوم ہونا عزت کا مشعر ہے
وحرم الانتفاع بہا ولو لسقی دواب او لطین او نظر للتلہی او فی دواء او دہن او طعام او غیر ذالک
ہے کہ وہ مال ہے بسبب میلان طبائع کے اسکی طرف
اور حرام ہے فائدہ حاصل کرنا خمر سے اگرچہ جانوروں کا پلانا ہو یا اس سے مٹی کا تر کرنا دیوار بنانے کو یا اسکا دیکھنا تماشے کے واسطے یا دوا میں اسکا ڈالنا

یا تیل مین پکانے مین یا اسکے سوا اور طرح سے استعمال کرنا جائز نہین حرام ہی لا للتحلیل او لخوف العطش بقدر الضرورۃ ولو زاد فسکر حد مجتبی مگر خمر کا سرکہ بنانا
یا خوف تشنگی سے بقدر ضرورت کے پینا حرام نہین اور اگر ضرورت سے زیادہ پیکر مست ہوگا تو اسپر حد ماری جاویگی کذا فی المجتبی ولا یجوز بیعہا لحدیث مسلم
ان الذی حرم شربہا حرم بیعہا اور جائز نہین خمر کا بیچنا صحیح مسلم کی اس حدیث کی دلیل سے مقرر جسنے اسکا پینا حرام کیا ہی اسنے اسکا بیچنا بھی حرام کیا ہی صحیح
مسلم مین ابن عباس رضہ سے روایت ہی کہ ایک مرد مشک بھر خمر تحفہ لایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آپ نے فرمایا کہ تجھکو کیا معلوم نہین کہ اللہ تعالی
نے اسکا پینا حرام کیا ہی پھر اسنے دوسرے آدمی کے کان مین چپکے بات کی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تونے کیا سرگوشی کی اسنے کہا کہ مین نے اسکے
بیچڈالنے کا امر کیا ہی تب یہ حدیث فرمائی کہ جسنے پینا حرام کیا اسنے اسکا بیچنا حرام کیا پھر اس مرد نے مشک کا دہانہ کھول دیا تو جو اسمین خمر تھی سب جاتی رہی
کذا فی العینی ویحد شاربہا وان لم یسکر منہا اور حد ماری جاے خمر کے پینے والے پر اگرچہ وہ مست نہو جاے اس سے ہم باوجود عدم سکر حد لازم ہی اسواسطے کہ
اسکی حرمت ذاتی ہی نہ فقط سکر کے سبب سے کیونکہ وہ ام الخبائث ہی مبسوط مین حدیث مذکور ہی کہ انحضرت صلعم نے فرمایا کہ جب مرد خمر کا پیالہ اپنے ہاتھون پر
رکھتا ہی تو اسپر آسمانون اور زمین کے فرشتے لعنت کرتے ہین پھر اگر اسنے پی تو اسکی نماز چالیس رات قبول نہین ہوتی اور اگر اسکو ہمیشہ پیا کرتا ہی تو وہ
بت پرست کے مانند ہی کذا فی الطحطاوی ویحد شارب غیرہا ان سکر اور خمر کے سوا اور مسکرات کے پینے والے کو حد ماری جاتی ہی جبکہ اسکو بیہوشی اور
نشہ ہو ہم فتاوی عالمگیری مین ہی کہ ہمارے زمانے مین محمد رحمہ اللہ کے قول پر فتوی ہی تو حد ماری جاویگی اسپر جو مست ہو جاے اُن شرابون کو پیکر جو
حبوب اور شہد اور دودھ اور انجیر سے بنائی جاتی ہین اسواسطے کہ فاسق لوگ ان شرابون پر اجتماع کرتے ہین ہمارے زمانے مین اور لہو لعب کا قصد کرتے ہین
اور اسکے پینے سے مست ہونے کا ارادہ رکھتے ہین انتہی ولا یؤثر فیہا الطبخ اور خمر کا آگ پر پکانا اسکے ازالہ حرمت مین اثر نہین کرتا یعنی پکانے سے اسکی حرمت
زائل نہین ہوتی اسواسطے کہ پکانا شرع مین ثبوت حرمت کے منع کرنے کیواسطے ہی نہ اسواسطے کہ اسکی حرمت کو باطل کردے حرمت کے ثابت ہو جانے کے
بعد یعنی خمر ہو جانے سے پہلے طبخ البتہ موثر ہی اور جبکہ خمر بنگئی تو اسکے بعد طبخ کچھ اثر نہین کرتا کذا فی الطحطاوی الا انہ لا یحد فیہا ما لم یسکر منہ لاختصاص الحد
بالنی ذکرہ الزیلعی واستظہرہ المصنف وضعف ما فی القنیۃ والمجتبی ثم نقل عن ابن وہبان انہ لا یلتفت لما قالہ صاحب القنیۃ مخالفا للقواعد ما لم یعضدہ
نقل من غیرہ انتہی وفیہ کلام لابن الشحنۃ مگر یہ کہ خمر مطبوخ کے پینے مین حد ماری نجاویگی جبتک اس سے مست نہوگا بسبب مخصوص ہونے حد کے کچی خمر کے ساتھ
ایسا ذکر کیا ہی زیلعی نے اور قوی کیا ہی اس قول کو مصنف رح نے اپنی شرح مین اور ضعیف کہا ہی اس قول کو جو قنیہ اور مجتبی مین ہی یعنی جب خمر پکائی گئی اور
اسکی تلخی دور ہو گئی تو حلال ہو جاتی ہی پھر مصنف رح نے ابن وہبان سے یہ قول نقل کیا کہ التفات نکیا جاے اسکے قول کی طرف جو صاحب قنیہ نے قواعد مذہب
کے مخالف کہا ہی جبتک کہ اسکی تائید کسی اور فقیہ کی نقل سے ثابت نہو انتہی اور اس تضعیف مین ابن شحنہ شارح وہبانیہ نے گفتگو کی ہی ہم خمر مطبوخ پر بلا اسکار
حد کا نہ واقع ہونا ایک قول ہی اور دوسرا قول شمس الائمہ سرخسی رح کا یہ ہی کہ اسکے شارب پر حد واقع ہوگی تھوڑی پیے یا بہت چنانچہ فتاوی عالمگیری مین
کافی سے منقول ہی اور اسی طرح قاضی خان اور بدائع مین ہی ابن شحنہ نے کہا صاحب قنیہ کی مراد یہ ہی کہ خمر مطبوخ حلال ہوتی ہی جبکہ اس سے اوصاف
خمریت کے یعنی تلخی اور مست کردینا زائل ہو جاے کیونکہ اسکی حقیقت بدل گئی جیسے سرکہ ہو جانے سے اسکی حقیقت بدل جاتی ہی اور یہ جو صاحب مبسوط
نے کہا ہی کہ طبخ سے خمر حلال نہین ہو جاتی تو مراد اسکی یہ ہی کہ جب خمریت کے اوصاف موجود ہون کیونکہ انقلاب و استحالہ نہین پایا گیا جو مقتضی ہی
اباحت کا اور یہ جو کہا کہ طبخ کو اسکی حلت کے اثبات مین اثر نہین مخالف اسکے نہین اسلیے کہ موثر انقلاب ہی طبخ کی اسمین کچھ خصوصیت نہین کذا فی الطحطاوی
ولا یجوز بہا التداوی علی المعتمد قالہ المصنف قلت ولو باحتقان واقطار فی احلیل ونحوہ اور جائز نہین خمر سے دوا کرنا بنا بر قول معتمد کے ایسا کہا ہی
مصنف رح نے شرح مین مین کہتا ہون اگرچہ خمر سے حقنہ کیا جاے اور پیشاب کے سوراخ مین ٹپکائی جاے کذا فی النہایۃ ہر چند حقنہ وغیرہ مین احتمال

سکر کا نہین لیکن نجس العین ہونے سے یہ بھی درست نہین اسی طرح اُسکا سرما اور ناس نہین ڈالنا جائز نہین وتجوز تخلیلها ولو بطرح شئ فیہا خلافا
للشافعی اور جائز ہی خمر کا سرکہ بنانا اگرچہ کوئی چیز مانند نمک وغیرہ کے ڈالکر سرکہ بنے برخلاف شافعی رحمہ امام شافعی رح کے نزدیک اگر خمر خودبخود سرکہ ہوجاے
تو حلال ہی اور نمک وغیرہ ڈالکر سرکہ بنانا درست نہین پھر جب خمر سرکہ ہوگئی تو جہانتک سرکہ ہی وہانتک برتن پاک ہوگیا اور اُسکی اوپر کی جانب اُسکی تبعیت سے
پاک ہوگئی ابوسعید رح نے اپنے اُستاد سے نقل کیا کہ یہی قول مفتی بہ ہی کذا فی الطحطاوی والثانی الطلاء بالکسر وہو العصیر المطبوخ حتی یذہب اقل من ثلثیہ
ویصیر مسکرا وصوب المصنف ان ہذا یسمی الباذق اور دوسری قسم اشربہ محرمہ سے طلاء بالکسر ہی اور وہ رس ہی انگور کا جو پکایا گیا یہانتک کہ دو تہائی سے کمتر
جل گیا اور وہ مسکر ہوگیا اور مصنف رح نے اپنی شرح مین کہا کہ حق یہ ہی کہ اسکا نام بادہ ہی نہ طلاء ہدایہ مین بھی اسی طرح ہی کہ جس عصیر کا دو تہائی سے کمتر جل گیا
وہ بادہ ہی اور قاضی خان کے فتاوی مین دو تہائی کی قید نہین بلکہ یون کہا کہ انگور کا پانی جب تھوڑا پکایا گیا وہ بادہ ہی طحطاوی نے شرح مسکین سے
نقل کیا کہ اقل کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر تہائی جلجاویگا تو جبتک شیرین ہی سب کے نزدیک حلال ہی اور بعد غلیان اور اشتداد کے جبتک نشہ نکرے
تب تک شیخین رح کے نزدیک حلال ہی خلافا لمحمد واما الطلاء فما ذکرہ بقولہ وقیل ما طبخ من ماء العنب حتی ذہب ثلثاہ وبقی ثلثہ وصار مسکرا وہو الصحیح
کما جری علیہ صاحب المحیط وغیرہ یعنی فی التسمیة لا فی الحکم لان حل ہذا المثلث المسمی بالطلاء علی ما فی المحیط ثابت بشرب کبار الصحابة رضی اللہ عنہم کما فی
الشرنبلالیہ اور دوسرا قول یہ ہی کہ طلاء وہ مشروب ہی کہ انگور کا پانی پکایا جاوے یہانتک کہ اُسکی دو تہائیان جلجاوین اور ایک تہائی باقی رہے اور
وہ مسکر ہوجاے اور اسی مشروب کو طلا کہنا حق ہی چنانچہ صاحب محیط وغیرہ اسی پر چلے ہین یعنی فقط تسمیہ مین نہ حکم مین یعنی صاحب محیط وغیرہ نے اس مثلث
کو طلا کہا ہی اسکو حرام نہین کہا ہی اسواسطے کہ حلال ہونا اس مثلث کا جو مسمی بطلا ہی بموجب روایت محیط کے ثابت ہی صحابہ کبار رضی اللہ عنہم کے پینے سے
چنانچہ شرنبلالیہ مین ہی ہم خلاصہ یہ کہ طلا بتفسیر اول یعنی بادہ حرام ہی اور طلا بتفسیر ثانی یعنی مثلث عنبی بشرط عدم اسکار حلال ہی تو مثلث حرام نہین الا بقدر مسکر
کذا فی الطحطاوی وسمی بالطلاء لقول عمر رضی اللہ عنہ ما اشبہ ہذا الطلاء البعیر وہو القطران الذی یطلی بہ البعیر الجربان اور مثلث کا نام طلا رکھا گیا عمر فاروق
رضی اللہ تعالی عنہ کے اس قول کے سبب سے کہ یہ مثلث کیا خوب مشابہ ہی اونٹ کے طلا کے ساتھ اور وہ یعنی طلا وہ قطران ہی جو خارشتی اونٹ کو لگایا جاتا ہی
ہم طلا بالکسر قطران ہی اور قطران بفتح وکسر وہ چیز ہی جو خارشتی اونٹ پر ملی جاتی ہی خلاصہ یہ کہ مثلث عنبی غلظت قوام مین ازبسکہ مشابہ تھا طلا سے لہذا اُسکو
فاروق اعظم رض نے فرمایا ونجاسته ای الطلاء علی التفسیر الاول کذا قالہ المصنف کالخمر بہ یفتی اور اُسکی نجاست یعنی طلا کی بنا بر تفسیر اول چنانچہ مصنف رح نے
کہا ہی خمر کے مانند نجس ہی اسی قول پر فتوی ہی ہم طلا تفسیر اول یعنی دو تہائی سے کمتر جلے جو مسمی ببادہ ہی اُسکی نجاست غلیظہ ہی اور تفسیر ثانی کے موافق یعنی
مثلث عنبی چونکہ وہ حلال ہی تو طاہر ہی والثالث السکر بفتحتین وہو النی من ماء الرطب اذا اشتد وقذف بالزبد اور اشربہ محرمہ سے تیسری شراب
سکر ہی بفتح سین وکاف اور وہ کچا رس ہی پختہ تر کھجور کا جبکہ وہ خوب جوش مارے اور جھاگ ڈالے یعنی اور اسمین قوت اسکار کی حاصل ہو تو اگر شیرین ہی
تو بالاتفاق حلال ہی کذا فی الطحطاوی عن القہستانی والرابع نقیع الزبیب وہو النی من ماء الزبیب بشرط ان یقذف بالزبد بعد الغلیان اور
اشربہ محرمہ سے چوتھی شراب نقیع زبیب ہی یعنی خیساندہ مویز اور وہ کچا پانی ہی مویز کا یعنی جس پانی مین انگور خشک کو چند مدت تر رکھا بشرط اُسکے جھاگ
ڈالنے کے جوش کھانے کے بعد والکل ای الثلثة المذکورة حرام اذا غلی واشتد اور تمام یعنی تینون مذکور شرابین یعنی بادہ اور سکر اور نقیع زبیب
حرام ہین جبکہ جوش کھاوین اور اشتداد پکڑین والا لم یحرم اتفاقا اور اگر جوش اور اشتداد نہو تو بالاتفاق حرام نہین ہم امام رح کے نزدیک اسواسطے
حرام نہین کہ شرط حرمت کی غلیان اور اشتداد اور جھاگ ڈالنا ہی اور صاحبین رح کے نزدیک اسوجہ سے حرام نہین کہ شرط حرمت کی غلیان اور
اشتداد ہی سو حاصل نہین وان قذف حرم اتفاقا اور اگر جھاگ ڈالا تو بالاتفاق حرام ہی ہم امام رح کے مذہب پر تو ظاہر ہی اور صاحبین رح کے

نزدیک اس لیے حرام ہو کہ جب فقط غلیان اور شتداد پر حرمت ہوئی تو جھاگ ڈالنے سے بطریق اولی حرمت ہو گئی وظاہر کلامہ کبقیۃ المتون انہ جھاگ
ہہنا قولہما قالہ البرجندی لکن قال القہستانی وترک القید ہہنا لانہ اعتمد علی السابق فتنبہ اور ماتن کا ظاہر کلام باقی اور متنوں کے مانند یہ ہو کہ اسنے اس مقام
مین صاحبین رح کا قول پسند کیا ہو کہ فقط غلیان اور اشتداد پر کفایت کی اور جھاگ ڈالنے کو مذکور نہیں کیا ایسا کہا ہو برجندی نے ہان قہستانی نے کہا کہ ماتن
نے یہان جھاگ ڈالنے کی قید ترک کی اسواسطے کہ بیان سابق پر اعتماد کیا یعنی چونکہ خمر کی حقیقت مین جھاگ ڈالنا مذکور کر چکا تھا یہان اسکے ذکر کو ضرور
نجانا تو اس سے خبردار رہنا قال الطحطاوی نے کہا کہ مصنف رح کی شرح سے قہستانی کے کلام کی تائید نکلتی ہو اسواسطے کہ اُسنے سکر کی حرمت مین جھاگ ڈالنے
کو غلیان کے بعد ذکر کیا ہو تو یہی قید نقیع زبیب مین بھی جاری ہو گی اسواسطے کہ دونون مین یکسان خلاف ہو ولم یبین حکم نجاستہ السکر والنقیع وظاہر
کلامہ انہا خفیفۃ وہو مختار السرخسی واختار فی الہدایۃ انہا غلیظۃ اور مصنف رح نے سکر نقیعین اور نقیع کی نجاست کا جو بیان نہین کیا اور اسکے کلام
سے ایسا ظاہر ہوتا ہو کہ دونون کی نجاست خفیفہ ہو اور یہی قول شمس الائمہ سرخسی رح کا مختار ہو اور ہدایہ مین یہ اختیار کیا ہو کہ نجاست غلیظہ ہو وحرمتہا
دون حرمۃ الخمر فلا یکفر مستحلہا لان حرمتہا بالاجتہاد اور حرمت ان شربۃ ثلثہ یعنی بادہ اور سکر اور نقیع کی کمتر ہو خمر کی حرمت سے تو انکا حلال جاننے والا
کافر نہ کہا جاویگا اسواسطے کہ حرمت انکی اجتہاد کے سبب سے ہو اور حرمت خمر کی بدلیل قرآنی قطعی ہو ہم کہتے ہین ہو کہ بکفر کے لفظ سے کہنا بہتر ہو تکفیر سے اسواسطے
اول نسبت الی الکفر مین خاص اور ثانی مشترک ہو اور خاص دلالت مراد مین اولی ہو مشترک سے کذا فی الطحطاوی والحلال منہا اربعۃ انواع الاول نبیذ التمر
والزبیب ان طبخ ادنی طبخۃ یحل شربہ وان اشتد اور اشربہ سے چار مشروب حلال ہین اول نبیذ تمر اور زبیب ہو یعنی خشک کھجور اور خشک انگور کا پانی
بشرطیکہ تھوڑا سا پکایا جاوے یعنی یہان تک کہ نضج حاصل ہو کذا فی الزیلعی تو اسکا پینا حلال ہو اگرچہ جوش کھا کر قوی ہو جاوے ہم اشتداد کے ساتھ قذف کو
نہین کیا بیان سابق پر اکتفا کرکے چنانچہ رمز مین ہو عینی نے تحذیر الخمر کی حرمت مین احادیث وارد ہین اور اسکی حلت مین بھی احادیث وارد ہین تو اگر حرام کو خام پر محمول
بنائی ہوئی انگور سے
کیجیے اور حلال کو مطبوخ پر تو توافق حاصل ہو اور تعارض دفع ہو جائے وہذا اذا شرب منہ بلا لہو وطرب فلو شرب للہو فقلیلہ وکثیرہ حرام اور یہ یعنی حلت
نبیذ اور تمر اور زبیب کی اسوقت ہو جبکہ وہ پیا جاے بدون لہو اور طرب کے تو اگر لہو ولعب کے واسطے شرب ہو گا تو اسکا قلیل وکثیر سب حرام ہو قہستانی مختار
مین ہو کہ طرب سُبکی ہو جو انسان کو شدت حزن یا سرور کے بعد حاصل ہوتی ہو درر مین کہا کہ یہ قید ان اشربہ کے ساتھ مخصوص نہین بلکہ اگر پانی وغیرہ مباحات
کو لہو اور طرب کے ساتھ استعمال کرے فاسقون کی وضع پر تو حرام ہو وما لم یسکر فلو شرب ما یغلب علی ظنہ انہ مسکر فیحرم اور یہ حلت اُسوقت تک ہو
جبتک وہ نشا نہ کرے تو اگر اُسقدر پیے گا جسقدر کے پینے سے اُسکے نشا کرنے کا گمان غالب ہو گا تو وہ پینا حرام ہو گا لیعنی قدح اخیر جسنے نشا کر دیا
وہ حرام ہو نہ مشروب تمامہ بحر رائق مین ہو کہ جسنے نو پیالے پیے خمر کے سوا اشربہ حلال سے اور اُسکو نشہ نہوا پھر اسنے دسوان پیالہ پیا سو اُسنے نشا کیا تو حرام
دسوان پیالہ ہو نہ اگلے پیالے ابو یوسف رح نے کہا کہ اگر مست ہونے کی نیت سے بیٹھا تو قدح اول ہی حرام ہو اور وہان کا بیٹھنا حرام اور اسکی طرف
چلنا حرام ہو کذا فی الطحطاوی والثانی الخلیطان من الزبیب التمر اذا طبخ ادنی طبخۃ وان اشتد یحل بلا لہو اور اشربہ حلال سے مشروب ثانی خلیطین
ہو یعنی خشک انگور اور خشک کھجور کا مخلوط پانی جبکہ وہ تھوڑا سا پکایا جاوے اگرچہ جوش کھا کر اشتداد آ مین حاصل ہو حلال ہو بدون لہو ولعب
کے ہم علت کی دلیل وہ حدیث ہو جو ابن ماجہ مین عائشہ صدیقہ رض سے مروی ہو کہ ہم مٹھی بھر تمر اور مٹھی بھر زبیب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ
وسلم کے واسطے برتن مین ڈالتے تھے اور پانی اُسپر ڈالتے تھے سو جو علی الصباح تر کر رکھتے تھے حضرت صلعم اُسکو شام کو پیتے تھے اور جو شام کو بھگو رکھتے
اُسکو علی الصباح پیتے تھے اور وہ جو احادیث مین خلیطین سے نہی وارد ہو وہ قحط کی حالت پر محمول ہو تاکہ دو نعمتون کا اجتماع نہو دے اور حالانکہ پڑوسی
محتاج ہو بلکہ ایک چیز پڑوسی کو دے اور ایک آپ استعمال کرے اور اباحت فراخ سالی مین تھی یہ توجیہ ابراہیم رح نخعی سے منقول ہو

مذکورہ سے جو نشا کرے علی العموم اسکا قلیل و کثیر حرام ہو کسی نوع سے ہو بدلیل حدیث صحیح مسلم کہ کل مسکر خمر و کل مسکر حرام یعنی جو نشہ کرنے والی چیز ہو وہ خمر ہی
اور ہر مسکر حرام ہو اور بدلیل حدیث مسند احمد رح و ابن ماجہ رح و دارقطنی کہ (ما اسکر کثیرہ فقلیلہ حرام) یعنی جس چیز کا کثیر نشہ کرتا ہو اسکا قلیل بھی حرام ہو اور فتوی محمد رح
کے قول پر ہو اور بزازیہ میں ہو کہ محمد رح کے نزدیک قلیل اسکا اور کثیر سب حرام ہو فقہا نے کہا اور ہم محمد رح کے قول کو لیتے ہیں اور محمد رح کا مذہب یہ ہو کہ وہ نجس ہو جیسا مذہب شافعی رح
اور مالک رح اور احمد رح اور داؤد ظاہری کا ہو انتہی اور یہ اختلاف شیخین رح اور محمد رح کا چار اشربہ حلال میں ہو اور اشربہ محرمہ میں سے تو قدر قلیل باتفاق شیخین رح اور محمد رح کے
حرام ہو گو کہ اسقدر سے نشہ نہو اگرچہ حد لازم نہو گی بدون نشہ کرنے کے کذا فی الطحطاوی مختصراً درمختار شارح الوہبانیہ و ذکر انہ حرمی علی الکل اور سند کیا ہی محمد رح کے قول کو وہبانیہ
کے شارح نے اور ذکر کیا ہو کہ قول مذکور یعنی وجوب حد دی ہو شیخین رح اور محمد رح سب سے ہو اور جب حد واجب ہوئی تو حرمت ثابت ہو گئی شرح وہبانیہ میں عمادیہ سے
یوں مذکور ہی کہ صدر الاسلام ابو الیسر بزدوی سے حکایت ہو کہ انسنے ہمارے سب اصحاب سے یہ روایت پائی کہ حد واجب ہو اسواسطے کہ جس سے نشہ واقع ہو وہ حرام ہو
اور نشا فساد کا سبب ہو تو حد واجب ہوئی تاکہ اسکے پینے سے لوگ باز رہیں تا روے زمین سے فساد دفع ہو اور یہ امر تو موجود ہو خمر کے سوا باقی اشربہ میں بھی کذا
فی الطحطاوی ملخصاً و نظمہ فقال ٭ و فی عصرنا فاختر حدوا و قعوا طلاقا لمن مسکر الحب یسکر ٭ و عن کلہم یروی و افتی محمد بتحریم ما قد قل و ہو المحرر و اور شارح وہبانیہ
اسکو نظم کیا ہو سو یوں کہا ہو کہ ہمارے زمانہ میں وجوب حد مختار ہو اور علمانے طلاق واقع کردی ہو اس شخص کی جو اناج کی شراب یعنی بوزے سے مست ہو اور شیخین رح
اور محمد رح سب علماسے وجوب حد روی ہو اور محمد رح نے قلیل کے بھی تحریم کا فتوی دیا ہو اور یہی قول صحیح اور محقق ہو و فی طلاق البزازیۃ و قال محمد ما اسکر کثیرہ
فقلیلہ حرام و ہو نجس ایضاً و اسکر منہا المختار فی زماننا انہ یحد زاد فی الملتقی و وقوع طلاق من سکر منہا تابع للحرمۃ و الکل حرام عند محمد و بہ یفتی و الخلاف انما
ہو عند قصد التقوی اما عند قصد اللہو فحرام اجماعا انتہی و تمامہ فیما علقتہ علیہ اور بزازیہ کی کتاب الطلاق میں ہو اور محمد رح نے کہا کہ جس چیز کا کثیر نشا کرے
اسکا قلیل بھی حرام ہو اور وہ ناپاک بھی ہو اور اگر اس سے کوئی مست ہو تو ہمارے زمانہ میں قول مختار یہ ہو کہ اسپر حد ماری جاے ملتقی میں اتنا زیادہ کہا ہو کہ
جو شخص مست ہوا اسکے پینے سے تو اسکی طلاق کا واقع ہونا حرام ہونے کا تابع ہو اور سب مسکرات حرام ہیں محمد رح کے نزدیک اور اسی قول پر فتوی ہو اور
یہ خلاف شیخین رح اور محمد رح کا تو قصد تقویت پر مخصوص ہو اور لہو و لعب کے قصد سے تو قلیل اور کثیر جمیع مسکرات کا باجماع شیخین رح اور محمد رح کے حرام ہو
انتہی ما فی الملتقی اور پورا اسکا بیان اس شرح میں ہو جو ہم نے ملتقی پر لکھی ہو زاد القہستانی ان لبن الابل اذا اشتد لم یحل عند محمد خلافا لہما و المسکر منہ حرام
بلا خلاف و الحد و الطلاق علی الخلاف قہستانی نے اسقدر زیادہ بیان کیا کہ اونٹ کا دودھ جب جوش کھا کر مستی لاوے تو محمد رح کے نزدیک حلال
نہیں برخلاف شیخین رح کے اور نشہ ہونا اس سے تو بلا خلاف حرام ہو اور اسکے مست پر حد واقع ہونا اور اسکی طلاق واقع ہونی اسی خلاف پر مبنی ہو یعنی
شیخین رح کے نزدیک واقع نہو گی اور محمد رح کے نزدیک واقع ہو گی و کذا لبن الرماک ای الفرس اذا اشتد لم یحل و صحح فی الہدایۃ حلہ و فی الخزانۃ انہ یکرہ تحریما عند
عامۃ المشائخ علی قولہ اور اسی طرح گھوڑیکا دودھ جبکہ جوش کھاوے حلال نہیں اور ہدایہ میں اسکے حلال ہونیکو صحیح کہا ہو یعنی امام رح کے نزدیک تا عدم سکر اور خزانہ میں یوں
ہو کہ وہ مکروہ تحریمی ہو سب مشائخ کے نزدیک امام رح کے قول پر ہم حلت اسوقت تک ہو جبتک نشا کرے زیلعی میں ہو قول اصح یہ ہو کہ گھوڑی کا دودھ امام رح
کے نزدیک حلال ہو جیسا ذکر کرنے صاحب ہدایہ کے اسلیے کہ اسکے گوشت کی کراہت احترام کے سبب سے ہو اور اسلیے کہ وہ جہاد منقطع نہو جاوے تو یہ کراہت
اسکے دودھ کی طرف متعدی نہو گی انتہی کذا فی الطحطاوی و حل الانتباذ اتخاذ النبیذ فی الدباء جمع دباۃ و ہی القرع حلال ہو نبیذ بنانا تو نبوں میں
و بالتشدید و یہ جمع ہو دباۃ کی جو یعنی کدو ہو و الحنتم جرۃ خضراء و المزفت المطلی بالزفت ای القیر و النقیر الخشبۃ المنقورۃ و ما ورد من النہی نسخ اور حلال
ہو نبیذ بنانا حنتم یعنی سبز گھڑے اور مرتبان میں اور اس برتن میں جسپر زفت یعنی روغن قیر کا ملا ہو اور لکڑی کے کھدے ہوے برتن میں اور جو حدیث
میں ان ظروف کے استعمال سے نہی وارد ہو سو منسوخ ہو ہم محمد رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب الآثار میں عن ابی حنیفۃ رح عن علقمۃ بن مرثد رح عن ابن بریدہ رح عن ابیہ

حدیث مرفوع روایت کی کہ مین نے تمکو زیارت قبور سے منع کیا تھا سو اب زیارت کیا کرو اور بیہودہ گوئی نہ کرو اور محمد رح کو اپنی مان کی زیارت کا حکم ہوا اور منع کیا تھا قربانی کے گوشت کو کہ تین دن سے زیادہ نہ رکھا جاوے سو اب رکھو جتنا تم چاہو منع اسی واسطے کیا تھا کہ مالدار فقیر پر کشائش کرے اور دُبا اور حنتم اور مزفت مین نبیذ بنانے سے منع کیا تھا سو اب پیو ہر برتن مین اسواسطے کہ برتن کسی چیز کو حلال اور حرام نہین کرتا اور نہ بیہوش کرنے والی چیز کو کذا فی العینی شرح الہدایہ اِن برتنون مین شراب بنائی جاتی ہے سو اگر انمین شراب ہو تو بعد پاک کرنے کے اُنکا استعمال درست ہے پاک کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اگر پُرانا برتن ہو تو تین بار دھو ڈالے اور اگر نیا برتن ہو تو محمد رح کے نزدیک وہ کبھی پاک نہین ہوتا اور ابو یوسف رح کے نزدیک تین بار دھوئے اور ہر بار خشک کرنے سے پاک ہو جاتا ہے اور دوسری روایت یہ ہے کہ اُسمین بار بار پانی بھرے اور گراتا رہے یہانتک کہ صاف پانی نکلے جسمین نہ شراب کا مزا ہے نہ رنگ نہ بو فتاوی قاضیخان مین ہے کہ اسی قول پر فتوی ہے وکرہ شرب دردی الخمر ای عکرہ والامتشاط بالدردی لان فیہ اجزاء الخمر و قلیلہ لکثیرہ کما مر ولکن لایحد شاربہ عندنا بلا سکر ویحد اجماعا اور خمر کی تلچھٹ پینا اور اسکو کنگھی مین مل کر بالون مین لگانا مکروہ ہے اسواسطے کہ دُرد اور تلچھٹ مین خمر کے اجزا موجود ہین اور خمر کا قلیل اُسکے کثیر کے مانند حرام ہے چنانچہ مذکور ہو چکا ولیکن اُسکے پینے والے پر ہمارے نزدیک حد ماری نجاویگی بدون نشہ کے اور نشہ کے ساتھ بالاجماع حد ماری جاویگی ویحرم اکل البنج والحشیشۃ ہی ورق القنب والافیون لانہ مفسد للعقل ویصد عن ذکر اللہ وعن الصلوۃ اور بنج یعنی خراسانی اجواین اور حشیشہ یعنی ورق القنب اور افیون کا کھانا حرام ہے اسواسطے کہ ہر واحد اشیاء ثلثہ سے مفسد عقل ہے اور یاد خدا اور نماز سے باز رکھتا ہے اور روکتا ہے طحطاوی نے بنج اور حشیش مین عطف تفسیری سمجھا ہے حالانکہ یہ خطا ہے اسلیئے کہ بنج بفتح بائے موحدہ وسکون نون خراسانی اجواین ہے اور حشیش ورق القنب یعنی بھنگ ہے جسکو جاہل فقیر پیتے ہین چنانچہ بنج کی ماہیت مخزن الادویہ مین یون مذکور ہے کہ بنج یعنی خراسانی اجواین نباتی ست بسیار یہ برگ بادرنجبویہ و بسیار غلیظ و در طول و عرض ازان بزرگ تر و بسیار سبز مائل بسیاہی و برگ و ساق غلیظ آن پُر زغب و ثمر آن در غلافی شبیہ بگل انار و تشاخہا آن یکی زیر دیگرے و مملو از تخمے شبیہ بحلبہ و بسیار ریزہ تر ازان و غیر مدور و سہ نوع ست سیاہ و سُرخ و سفید ہر دو نوع اول با سمیت و غیر مستعمل و نوع سوم کہ سفید ست مستعمل و کمیاب بعضے سرخ آنرا استعمال نمایند اور صاحب مخزن نے قنب مین کہا کہ بفارسی کنب و بنگ و بہندی بھانگ و باصطلاح ورق الخیال و حشیش و حشیشۃ الفقرا گویند درختیست بلند و ساق آن مجوف و گل آن سفید و تخم آن مدور کہ آنرا شاہدانج و بفارسی شہدانہ گویند انتہی شیخ الاسلام عینی نے شرح ہدایہ مین بنج کی ماہیت صاحب مخزن کے مانند ذکر کی ہے اور کہا تو اس بیان سے معلوم ہوا کہ جو لوگ کہتے ہین کہ بنج وہ گھاس ہے جسکو قلندریہ استعمال کرتے ہین جو لغت عرب مین حشیش مشہور ہے سو غلط اور خطا ہے بلکہ بنج مغائر ہے حشیش کی اسواسطے کہ حشیش قاتل نہین لیکن مخدر اور مفتر اور مکسل ہے اور سہن اور صداع دسیمہ ہین لہذا متاخرین کا اُسکی تحریم پر اجماع واقع ہو گیا ہے شیخ الاسلام خواہرزادہ نے اپنی شرح مین کہا کہ قلیل سقمونیا اور بنج مباح ہے دوا کے واسطے اور جو اسیقدر زیادہ ہو اور قتل کرے یا عقل کو زائل کر دے وہ حرام ہے انتہی ما فی العینی طحطاوی نے قہستانی عن شرح اللباب سے نقل کیا کہ بنج دو قسم ہے ایک مزیل عقل وہ حرام ہے اسی پر فتوی ہے اور دوسری قسم مباح ہے افیون کے مانند اسواسطے کہ اگرچہ اس سے اختلال عقل ہوتا ہے لیکن زوال عقل نہین ہوتا اور ہدایہ وغیرہ مین جو اباحت بنج کی مذکور ہے وہ اسی قسم ثانی پر محمول ہے انتہی لکن دون حرمۃ الخمر فان اکل شیئا من ذلک لاحد علیہ وان سکر منہ بل یعزر بما دون الحد کذا فی الجوہرۃ خراسانی اجواین اور بنگ اور افیون حرام ہے لیکن حرمت خمر سے انکی حرمت کمتر ہے سو اگر کوئی شخص انمین سے کھاوے تو اسپر حد نہین اگرچہ اس سے مست ہو جاوے بلکہ اسکو تعزیر دیجاوے حد سے کمتر کذا فی الجوہرۃ وکذا تحرم جوز الطیب لکن دون حرمۃ الحشیشۃ قالہ المصنف اور اسی طرح جوز الطیب یعنی جائے پھل حرام ہے لیکن اسکی حرمت بھنگ سے کمتر ہے ایسا کہا ہے مصنف نے م مصنف رح نے شرح مین حرمت جائے پھل شافعیہ رح سے نقل کی ہے اور اسکو ثابت رکھا ہے اپنے قواعد کے موافق جا

اھ فی الطحطاوی مخزن الادویہ مین مذکور ہے کہ جوز الطیب مسکر ہے ونقل عن الجامع وغیرہ من قال بحل البنج والحشیشۃ فہو زندیق مبتدع بل قال نجم الدین

تو معلوم ہوا کہ خطا کی نسبت صدور شریعت کی طرف صریح خطا ہے وہ وجہ یہ ہے موجب ہذا النوع من الفعل وہو الخطاء وما جری مجراہ الکفارۃ والدیۃ علی العاقلۃ والاثم دون
اثم القتل اذ الکفارۃ تؤذن بالاثم لترک العزیمۃ اور اس قسم کے قتل کا یعنی قتل خطا اور قتل بمنزلہ خطا کا موجب کفارہ ہے اور دیت قاتل کے مددگاروں پر اور گناہ بغیر گناہ
قتل ہے اسواسطے کہ کفارہ کا مشروع ہونا خبر دیتا ہے ثبوت گناہ کی بسبب ترک کرنے عزیمت اور احتیاط کے اس صورت میں قتل کا گناہ نہیں بلکہ ترک احتیاط کا گناہ ہے
کیونکہ ایسی بے احتیاطی کی کہ دوسرا ہلاک ہوگیا اسواسطے کہ افعال مباحہ کی مباشرت جائز نہیں مگر بشرط عدم ایذا پھر جب دوسرے کو اذیت ہوئی تو اسنے احتیاط ترک کی لہذا
وہ گنہگار ہوگا اور خود لفظ کفارہ سے گناہ نکلتا ہے اسواسطے کہ کفارہ یعنی پوشندہ ہے اور پوشش نہیں ہے بدون گناہ کے کذا فی الزیلعی والخامس قتل بالسبب کحافر بئر
وواضع حجر فی غیر ملکہ بغیر اذن من السلطان ابن کمال اور پانچویں قسم قتل بالسبب ہے جیسے کنواں کھودنے والا اور پتھر رکھنے والا غیر کی ملک میں بلا اذن حاکم کذا ذکرہ ابن
کمال عن شرح الطحطاوی ہم غیر ملک سے حفر اور وضع دونوں کی قید ہے چنانچہ درر میں ہے تو اگر اپنے ملک میں کنواں کھودے یا پتھر رکھے گا تو اسکی طرف سے تعدی ثابت
نہوگی تو دیت اور کفارہ بھی نہوگا کذا فی الطحطاوی وکذا واضع خشبۃ علی قارعۃ الطریق ونحو ذلک الا اذا مشی علی البئر ذکرہ بعد علمہ بالحفر ونحوہ درر اور اسی طرح قاتل
بالسبب ہے رکھنے والا لکڑی کا شارع عام میں اور مانند اسکے جو تلف ہو جانے کا سبب ہو چنانچہ اینٹون کا ڈھیر کردینا راہ میں مگر جبکہ کوئی شخص کنوئیں وغیرہ پر چلا کذا ذکرہ
جان بوجھکر کذا فی الدرر ہم اسواسطے کہ جان بوجھکر چلنا خود اپنی جان کو ہلاک کرنا ہے کذا فی الجوہرۃ وموجبہ الدیۃ علی العاقلۃ اور قتل بالسبب کا موجب دیت ہے قاتل کے
مددگاروں پر ہم کنواں کھودنا وغیرہ تلف کا سبب ہے اور کھودنے والا متعدی ہے اسمیں تو بمنزلہ دافع اور ملقی کے قرار دیا گیا تو دیت واجب ہوئی صیانت نفوس کے واسطے
لا الکفارۃ ولا اثم القتل بل اثم الحفر والوضع فی غیر ملکہ اور اس قتل کا موجب کفارہ نہیں اور نہ گناہ قتل کا بلکہ غیر ملک میں کنواں کھودنے اور پتھر وغیرہ رکھنے کا
البتہ گناہ ثابت ہے کذا فی الدرر وکل ذلک یوجب حرمان الارث لو الجانی مکلفا ابن کمال اور قتل کے جمیع اقسام مذکورہ حرمان میراث کے موجب ہیں یعنی اگر
کوئی شخص اپنے مورث کو قتل کریگا تو اسکی میراث قاتل نہ پاویگا بشرطیکہ قاتل عاقل بالغ ہو کذا ذکرہ ابن کمال ہم یعنی اگر قاتل صغیر یا مجنون ہوگا تو میراث سے
محروم نہوگا چنانچہ سید شریف کی شرح سراجیہ میں مصرح ہے الا ہذا ای القتل بالسبب لعدم قتلہ جمیع اقسام قتل کی حرمان قاتل کے موجب ہیں سوائے اس قسم کے یعنی قتل بالسبب
میں قاتل میراث مقتول سے محروم نہوگا اسکے عدم قتل کے سبب سے ہم یعنی قتل بالسبب میں بوجہ مباشرت قتل نہیں جو موجب حرمان ہو اسواسطے کہ مباشرت عبارت ہے اتصال
فعل قاتل سے مقتول کے ساتھ سو یہاں موجود نہیں بلکہ قاتل کا فعل زمین سے البتہ متصل ہوا اور مباشرت کے ساتھ خلاف اصل اسکو اسواسطے ملحق کیا ہے تاکہ خون کا زخم
نجاوے کذا فی الحموی وحققہ الشاہی بالخطاء فی احکامہ اور امام شافعی نے قتل بالسبب کو قتل خطا کے ساتھ ملحق کیا ہے اسکے جمیع احکام میں واللہ اعلم

فصل فیما یوجب القود وما لا یوجبہ یہ فصل ہے اس قتل کے بیان میں جو قصاص کا موجب ہے اور جو قتل کہ قصاص کا موجب نہیں یجب القود ای القصاص بقتل کل
محقون الدم بالنظر لقاتلہ درر وسیتضح عند قولہ ولو قتل القاتل اجنبی علی التابید عمدا واجب ہے قود یعنی قصاص ہر محفوظ الدم دائمی کے عمداً قتل سے شارح نے
کہا محفوظ الدم سے مراد یہ ہے کہ بنظر اسکے قاتل کے خون اسکا محفوظ ہے کذا فی الدرر اور اسکا مطلب اسی فصل میں آتا ہے اس قول کے پاس تو قتل القاتل اجنبی واضح ہوگا
ہم یعنی جو مقتول کہ بنظر قاتل دائما محفوظ الدم ہے یعنی اسکی خونریزی قاتل کو کبھی مباح نہیں تو اسکے قتل عمد سے قصاص واجب ہے یعنی اسکے بدلے قاتل کو قتل کرنا واجب ہے
محفوظ الدم کی قید سے مباح الدم سے احتراز ہوا جیسے زانی محصن اور حربی اور مرتد اور دوام کی قید سے مستامن سے احتراز ہوا یعنی اسکا خون تا قیام دار الاسلام محفوظ ہے نہ ہمیشہ
قود بالتحریک قاتل کو قتل کرنا بدلے مقتول کے قاموس میں قصاص کی تفسیر قود کی ہے لیکن طحطاوی نے نہایہ جزری سے نقل کیا کہ قصاص یہ ہے کہ فاعل کے ساتھ وہ
فعل کیا جاوے جو اسنے مقتول کے ساتھ کیا خواہ وہ فعل قتل ہو یا قطع عضو یا ضرب یا جراحت تو اس صورت میں تفسیر قود کی ساتھ قصاص کے تفسیر بالاعم ہے وہو المسلم
والذمی اور وہ مسلمان اور ذمی ہے یعنی دائمی محفوظ الدم مسلمان اور ذمی ہیں سو جو انکو عمداً قتل کریگا وہ انکے بدلے مقتول ہوگا اگر کوئی کہے کہ اگر مسلمان اپنے
فرزند مسلمان کو عمداً قتل کرے تو باپ پر قصاص واجب نہیں حالانکہ تعریف مذکور میں وہ داخل ہے تو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ عوارض سے ہے تو قواعد کے تحت میں

داخل نہوگا اسواسطے کہ قصاص تو یہاں واجب تھا اصل مین پھر منقلب بمال ہوگیا اسواسطے کہ ابوت شبہہ ہی قصاص کے ٹل جانے کا اور اسی طرح عبد وقف کے قتل

عمد مین قصاص واجب نہیں بلکہ قصاص منقلب بدیت ہوگا مراعات نفع وقف کے عارض سے کذا فی الطحطاوی لا المستامن والحربی یعنی مستامن او حربی انکے قتل عمد سے

قصاص واجب نہیں مستامن تو اسوجہ سے کہ اسکا دم دائما محفوظ نہیں اور حربی تو مطلقا مباح الدم ہی بشرط ان یکون القاتل مکلفا لما تقرر انہ لیس لصبی ومجنون عمد مقتول

مذکور کے قتل عمد مین قصاص واجب ہی بشرطیکہ قاتل اسکا عاقل اور بالغ ہو ہو اسواسطے کہ ثابت ہوچکا ہی کہ صغیر اور مجنون کے واسطے عمد نہیں فی البزازیۃ حکم علیہ بالقود

فجن قبل دفعہ للولی انقلب دیۃ بزازیہ مین ہی قاتل پر حکم حاکم ہوگیا قصاص کا پھر وہ دیوانہ ہوگیا وارث کے دینے سے پہلے تو قصاص بدل کر دیت ہوجاویگا

یعنی پہلے قاتل عاقل تھا پھر دیوانہ ہوگیا تو قصاص ساقط ہوگا اور اگر وارث کے دینے کے بعد دیوانہ ہوا تو قصاص ساقط نہوگا کذا فی المنح قتل من یجن ویفیق

قتل فی افاقتہ قتل کیا اس قاتل نے جو کبھی دیوانہ ہوجاتا ہی اور کبھی اسکو افاقہ ہوتا ہی تو حالت افاقہ مین مارا جاویگا فان جن بعدہ ان مطبقا سقط وان

غیر مطبق قتل پھر اگر مجنون ہوگیا بعد اسکے اگر جنون مطبق یعنی دائمی ہی تو قصاص ساقط ہوگیا لیکن بطریق استحسان دیت اسکے مال مین واجب ہوگی

کذا فی العالمگیریۃ اور اگر جنون دائمی نہین تو قتل ہوگا قتل عبد مولاہ لا روایۃ فیہ وقال ابوجعفر یقتل غلام نے اپنے میان کو قتل کیا تو اسمین کچھ

روایت نہین امام رح اور صاحبین رح سے اور ابوجعفر حنفی فقیہ نے کہا کہ غلام مذکور قتل کیا جاویگا قتل عبد الوقف عمدا لا قود فیہ کسی نے وقف کے غلام

کو قتل کیا تو اسمین قصاص نہیں یعنی بمراعات مصلحت وقف تو قاتل سے اسکی قیمت لیجاے اور دوسرا غلام وقف کے واسطے خرید کیا جاوے قتل ختنہ عمدا وبنتہ فی

نکاحہ سقط القود قاتل نے اپنے داماد کو عمدا قتل کیا اور حالانکہ قاتل کی بیٹی مقتول کے نکاح مین ہی تو قصاص ساقط ہوگا اسواسطے کہ بیٹی اپنے زوج کے قصاص

کی وارث ہوئی باپ پر خانیہ مین ہی کہ اگر مقتول کے وارثون مین قاتل کا فرزند ہو یا فرزند کا فرزند تو قصاص باطل ہی دیت واجب ہوگی کذا فی الطحطاوی

وبشرط انتفاء الشبہۃ کولاد وملک واذن کقولہ اقتلنی فقتلہ علیہما کما سیجی اور قتل عمد مین قصاص واجب ہی بشرطیکہ قاتل اور مقتول مین قصاص ٹلجانے کا شبہہ

نہو چنانچہ ولادت یا ملک ہونا یا کوئی امر ولادت اور ملک سے عام تر چنانچہ مقتول کا یون کہنا کہ قاتل سے کہ تو مجکو قتل کر سو قاتل نے اسکو قتل کر ڈالا

شبہہ مذکورہ کی تفصیل آگے آویگی فیقتل الحر بالحر وبالعبد غیر الوقف کما مر خلافا للشافعی تو قتل کیا جاتا ہی آزاد بدلے آزاد کے اور بدلے غلام کے

سواے غلام وقف کے چنانچہ مذکور ہوچکا کہ عبد وقف کے مقتول ہونے مین قصاص واجب نہین بلکہ اسکی قیمت دینا قاتل پر واجب ہی برخلاف

امام شافعی رح کے اسواسطے کہ انکے اور امام مالک رح اور احمد رح کے نزدیک آزاد بدلے غلام کے مقتول نہوگا بلکہ قاتل پر اسکی قیمت کا تاوان لازم ہوگا

امام شافعی رح کی دلیل یہ ہی کہ قرآن مجید مین (الحر بالحر والعبد بالعبد والانثی بالانثی) فرمایا ہی یعنی آزاد بدلے آزاد کے مارا جاے اور غلام بدلے غلام کے

اور عورت بدلے عورت کے تو یہ مقابلہ اسکا مقتضی ہی کہ آزاد بدلے غلام کے مارا نجاے اسواسطے کہ بنار قصاص مساوات پر ہی اور حالانکہ غلام اور آزاد

مین برابری نہین اسکا جواب شارح نے آئندہ قول مین دیا ولنا اطلاق قولہ تعالی النفس بالنفس فانہ ناسخ لقولہ تعالی الحر بالحر الآیۃ کما رواہ السیوطی فی الدرر

المنثور عن النحاس عن ابن عباس اور ہماری دلیل اطلاق ہی اس آیت کا کہ النفس بالنفس یعنی جان بدلے جان کے اسمین آزاد اور غلام کی قید نہین تو یہ آیت الحر بالحر

کی آیت کی ناسخ ہی چنانچہ جلال الدین سیوطی شافعی نے تفسیر در المنثور مین نسخ کو نحاس سے عن ابن عباس نقل کیا ہی منجملہ دلائل حنفیہ کے عموم ہی اس آیت کا

(کتب علیکم القصاص فی القتلی) یعنی مقتولین مین تم پر قصاص کرنا مفروض ہی مقتول عام ہی آزاد ہو یا غلام از انجملہ قولہ تعالی (ومن قتل مظلوما فقد جعلنا لولیہ

سلطانا) لیکن اگر آزاد اپنے ذاتی غلام کو قتل کریگا تو قصاص ساقط ہی اجماع کی دلیل سے کذا فی العینی علی انہ تخصیص بالذکر فلا ینفی ما عداہ کیف ولو

وجب ان لا یقتل الذکر بالانثی ولا قائل بہ علاوہ نسخ سے یہ ہی کہ الحر بالحر والعبد بالعبد خاص کر ذکر کیا ہی اور تخصیص بالذکر ما سواے مذکور کے نفی نہین کرتی ہی

یعنی اس تخصیص سے غلام کے بدلے قتل آزاد کی نفی ثابت نہین ہوتی یہ کیونکر ہو حالانکہ اگر تخصیص ما عدا کی نفی پر دلالت کرتی تو یہ واجب ہوتا کہ مرد

وینبغی ان یعول علی الاستحسان التصریحهم بالعمل به الا فی مسائل مضبوطة لیست هذه منها وقد اقتصر ملا خسرو فی متنه علی القیاس انتهی یعنی فتیجه المصنف رحمہ اللہ علی عادته قلت ویعضده عامة المتون حتی الملتقی مصنف نے شرح میں کہا اور سزاوار یون ہو کہ استحسان پر اعتماد کیا جاے بسبب تصریح کرنے علما کے استحسان عمل کرنے کا مگر چند مسائل مضبوطہ مین کہ یہ مسئلہ انہین سے نہین ہو اور البتہ ملا خسرو نے اپنے متن یعنی درر مین قیاس پر اقتصار کیا ہو انتہی کلام المصنف یعنی سو مصنف بھی درر کا تابع ہو گیا اپنی عادت کے موافق اور عمل بالقیاس کی تائید کرتے ہین اکثر متون فقہ کے ملتقی الابحر تک ویقتل العاقل بالمجنون والبالغ بالصبی والصحیح بالاعمی والزمن وناقص الاطراف والرجل بالمرأة بالاجماع اور قتل کیا جاتا ہو ہوشیار بدلے دیوانے کے اور بالغ بدلے صغیر کے اور صحیح البدن آنکھ والا بدلے اندھے کے اور طویل المرض اور ناقص الاطراف یعنی لولے لنگڑے کے بدلے اور مرد بدلے عورت کے بالاتفاق ہم تو اگر تندرست مرد اُس مرد کو قتل کرے جسکے دونون ہاتھ یا نون اور دونون کان اور ذکر یعنی نازہ اور فوطے مقطوع ہین اور آنکھین اُسکی پھوٹی ہین تو قصاص واجب ہوگا اگر قتل عمد ہو بدلیل عمومات اور اسواسطے کہ قاتل اور مقتول عصمت دم مین مساوی ہین اور معتبر عصمت ہی کے مساوات ہو نہ اور اسکی نہین تو قصاص کا باب بند ہو جاویگا کذا فی الطحاوی والفرع باصله وان علا لا عکسه خلافا لمالک فیما اذا ذبح ابنه ذبحا اور تباح بدلے اپنی جڑ کے مقتول ہوگی اگرچہ جڑ دور کی ہو نہ برعکس اسکے یعنی اصل بدلے فرع کے مقتول نہوگی برخلاف امام مالک رح کے اُس خاص صورت مین جبکہ باپ اپنے فرزند کو ذبح کرے گلا کاٹ کر ہم یعنی گردالدا پنے ولد کو قصداً قتل کرے تو امام مالک رح کے نزدیک باپ قتل ہوگا اور اگر تلوار یا چھری پھینک مارے اور ارادہ قتل کا نکرے تو قصاص نہین اور جو اہر مالکی مین ہو کہ اشہب نے کہا کہ والد بدلے ولد کے کسی حالت مین مقتول نہین ہوتا اس شبہ سے کہ حدیث مین ثابت ہو انت ومالک لابیک یعنی تو اور تیرا مال تیرے باپ کا ہو کذا فی العینی تو ظاہر قصاص والد کی روایت امام مالک رح کے مذہب مین معتمد نہین فی الاکتب المالکیة مین معتمد قصاص علی العموم مذکور نہوتی واللہ اعلم ای لا یقتص الاصول وان علوا مطلقا ولو اماما من قبل الام فی النفس والاطراف بفروعهم وان سفلوا لقوله علیه الصلوة والسلام لا یقاد الوالد بولده یعنی اصول کا قصاص نہ لیا جاےگا بدلے انکے فروع کے نہ جان مین نہ اطراف مین اگرچہ اصول دور کی ہون مطلقاً اور اگرچہ اصول عورتین ہون یا ماں کی جانب سے ہون اور اگرچہ فروع نیچے ہون بدلیل قول نبی علیہ الصلوة والسلام کے قصاص نہین لیا جاتا باپ کا اُسکے بیٹے کے بدلے ہم یعنی دادا یا نانا یا اصول کا قصاص نہین تو اگر باپ بیٹے کو یا دادا دادی پوتے یا پردادا پردادی پرپوتے کو یا ماں اپنے بیٹے کو یا نانی اپنے ناتی کو یا پرنانی اپنے پرناتی کو قتل کرے تو قصاص قاتل کا نہوگا اور اگر بیٹا اپنے باپ یا دادا دادی یا پردادا پردادی کو یا بیٹا اپنی ماں کو یا نانی پرنانی کو قتل عمد کرےگا تو اُسپر قصاص جاری ہوگا عینی نے کہا حدیث لا یقاد الوالد بولده ترمذی اور ابن ماجه مین عمر فاروق رض سے مروی ہو وضعیف معلل بالجزئیة فیبعد ان علاهم اسباب فی حیاته فلا یکون سببا لافنائهم اور وہ یعنی والدیت سبب وصف ہو جس سے جزئیہ کی علت ثابت ہوتی ہو یعنی تولید عدم قصاص کی علت ہو تو یہ سبب تولید کا اصول عالیہ کو بھی متعدی ہو اسواسطے کہ اصول اسباب مین فرع کے زندہ کرنے مین تو فرع اُنکے مٹانے کا سبب ہوگا ہم ولہذا ولد کو جائز نہین ہے باپ کو قتل کرنا اگر اُسکو صف کفار مین پاوے یا اُسکو زانی محصن دیکھے یا مرتد پاوے کذا فی الهدایة وحینئذ فتجب الدیة فی مال الاب فی ثلث سنین لان هذا عمد والعاقلة لا تعقل العمد وقال الشافعی تجب حالة کبدل الصلح زیلعی وجوهرة وتجیء فی المعاقل اور جبکہ اصول پر قصاص واجب نہوا تو باپ وغیرہ پر اصول کے مال مین دیت واجب ہوگی تین برس کے اندر اسواسطے کہ یہ قتل عمد ہو اور مددگاروں پر دیت عمد کی واجب نہین ہوتی امام شافعی رح نے کہا کہ اصول پر نقد دیت واجب ہو بدل صلح کے مانند ذکرہ زیلعی اور جوہرہ مین ہو اور اسکی تفصیل آگے کتاب المعاقل مین آویگی ہم اور اگر اصول خطا کی راہ سے فروع کو قتل کرین تو دیت مددگاروں پر واجب ہوگی و قاتل پر کفارہ کذا فی العالمگیریة وفی الملتقی علی شریک الاب والمولی والمخطی والصبی والمجنون وکل من لا یجب القصاص بقتله لما تقرر من عدم تجزی القصاص فلا قتل العاقل عندنا خلافا للشافعی یہ بات ملتقی مین ہو اور قصاص نہین باپ یا مالک یا مخطی یا صغیر یا مجنون کے شریک قتل پر اور جسکے قتل کرنے سے قصاص واجب نہین اُسکے شریک پر یعنی اگر شخص اجنبی باپ کا شریک ہو اسکے فرزند کے قتل مین یا مالک کا شریک ہو اُسکے غلام کے قتل مین یا مالک شریک ہو قاتل مخطی کا

تو شریک پر بھی قصاص واجب نہیں واللہ اعلم اور مخطی کے مانند اسواسطے کہ قصاص کی عدم قسمت پذیری بدلائل ثابت ہوچکی ہے تو قاتل عامد بھی مقتول ہوگا
ہم حنفیوں کے نزدیک برخلاف شافعی کے کذا فی البرہان ولا سید بعبدہ ای بعبد نفسہ ومدبرہ ومکاتبہ وعبد ولدہ ہذا داخل تحت قولہم ومن ملک
قصاصا علی ابیہ سقط کما سیجی اور نہ قتل ہوگا مالک اپنے ذاتی غلام اور اپنے مدبر غلام اور اپنے مکاتب غلام اور اپنے فرزند کے غلام کے بدلے فرزند کے غلام
کی صورت داخل ہے فقیہوں کے اس قول کے تحت میں اور جو فرزند قصاص کا مالک ہوا اپنے باپ پر تو قصاص ساقط ہے چنانچہ یہ مسئلہ چند سطر کے بعد آویگا اور
مالک پر قصاص اسواسطے واجب نہوا کہ غلام اسکا مال ہے اور انسان پر اپنے مال کے تلف کرنے میں کچھ واجب نہیں ولیکن خانیہ میں ہے کہ حاکم مالک کو تعزیر دے اور جوہرہ
میں ہے کہ مولی پر کفارہ واجب ہے غلام اور مدبر اور مکاتب اور فرزند کے غلام کے قتل میں کذا فی الطحطاوی ولا العبد یملک بعضہ لان القصاص لا یتجزی اور نہ
قتل ہوگا شریک عبد مشترک کے بدلے سو اسواسطے کہ قصاص قسمت پذیر نہیں ہے جب بعض قصاص ساقط ہوا ملک بعض کے سبب تو کل قصاص ساقط ہوگا عدم تجزی کی وجہ سے
عینی نے کہا شرح ہدایہ میں تو قاتل دوسرے شریک کو بقدر اسکے حصہ کے قیمت ادا کرے ولا العبد الرہن حتی یجتمع العاقدان اور عبد مرہون کے بدلے تا اجتماع
عاقدین قصاص نہیں ہے یعنی جبتک راہن اور مرتہن دونوں موجود نہونگے تو غلام مرہون کے قاتل سے قصاص نہ لیا جاویگا اسواسطے کہ مرتہن مالک نہیں جو قصاص کا
مالک ہو اور اگر راہن قصاص لینے پر مستقل ہو تو مرتہن کا حق باطل ہوتا ہے لہذا وجوب قصاص میں اجتماع عاقدین شرط ہے تا حق مرتہن اسکی رضامندی سے ساقط ہوجاے
وقال محمد رح لا قود وان اجتمعا جوہرہ وعلیہ یحمل ما فی الدرر معزیا للکافی کما فی المنح اور محمد رح نے کہا کہ عبد مرہون کے بدلے قصاص نہیں اگرچہ راہن مرتہن دونوں
موجود ہوں کذا فی الجوہرة اور محمد رح کے قول پر محمول ہے وہ روایت جو درر میں کافی سے منقول ہے کذا فی المنح یعنی جو کافی سے درر میں مذکور ہے کہ باوجود اجتماع
عاقدین کے عبد رہن کا قصاص نہیں سو محمد کا مذہب ہے نہ شیخین کا تو بموجب اس مذہب کے جب قصاص ساقط ہوا تو قیمت مقتول لیکر مرتہن کے پاس رہن رہیگی
کذا فی الطحطاوی لکن فی الشرنبلالیہ عن الظہیریۃ انہ اقرب الی الفقہ لیکن شرنبلالیہ میں ظہیریہ سے ہے کہ وہ یعنی محمد کا قول فقہ سے قریب تر ہے بقی لو اختلفا فلہما القیمۃ
تکون رہنا مکانہ باقی رہی یہ صورت کہ اگر راہن اور مرتہن نے قصاص اور قیمت لینے میں اختلاف کیا تو دونوں کیواسطے قیمت لائی جائیگی اور وہ قیمت بجاے عبد مرہون
مقتول کے رہن رہیگی ولو قتل عبد الاجارة فالقود للموجر اور اگر اجارہ کا غلام مقتول ہو تو قصاص لینے کا حق مالک کا ہے نہ مستاجر کا واما المبیع اذا قتل فی ید البائع
قبل القبض فان اجاز المشتری البیع فالقود لہ وان ردہ فللبائع القود وقیل القیمۃ جوہرہ اور غلام فروختہ جبکہ بائع کے پاس قتل کیا جاے قبض مشتری سے پہلے تو اگر مشتری بیع کو جائز
کردے تو قصاص لینا مشتری کا حق ہے اور اگر بیع کو مشتری رد کردے تو قصاص لینا بائع کا حق ہے اور قول ضعیف ابو یوسف رح کا یہ ہے کہ بائع قصاص نہ لے اسکی قیمت
لے کذا فی الجوہرة ولا المکاتب وکذا ابنہ وعبدہ شرنبلالیہ قتل عمداً لا حاجۃ لتقیید العمد لانہ شرط فی کل قود عن وفاء ووارث وسیدہ وان اجتمعا لاختلاف الصحابۃ
فی موتہ حرا او رقیقا فاشتبہ المولی فارتفع القود اور قصاص واجب نہیں بدلے اس مکاتب کے جو عمداً مقتول ہوا وفا ربدل کتابت کے اور وارث اور مولی کو چھوڑ کر
اگرچہ وارث اور مولی ساتھ ہی موجود ہوں بسبب مختلف ہونے صحابہ کرام کے اسکی موت میں آزاد ہو کر یا غلام ہو کر تو اسکے ولی میں اس اختلاف کے سبب سے شبہ آیا
تو قصاص مرتفع ہوگیا ولی کے عدم تعین سے اور اسی طرح قصاص نہیں مکاتب مذکور کے فرزند اور غلام کے مقتول ہونے سے کذا فی الشرنبلالیہ شارح نے کہا قتل
عمد کی قید لگانے کی کچھ حاجت نہیں اسواسطے کہ عمد تو ہر قصاص میں شرط ہے حضرت علی مرتضی رض اور عبد اللہ بن مسعود کے نزدیک مکاتب مذکور آزاد مرا اور زید بن ثابت
کے نزدیک غلام مرا اگر آزاد مرا تو وارث ولی قصاص کا مالک ہے اور اگر غلام مرا تو مولی ولی ہے پھر جب اس اختلاف سے اشتباہ واقع ہوا ولی میں تو قصاص مرتفع ہوگیا
فان لم یدع وارثا غیر سیدہ سواء ترک وفاء او لا او ترک وارثا ولا وفاء اقاد سیدہ لتعینہ پھر اگر مکاتب مقتول نے کوئی اپنا وارث نہ چھوڑا سواے
اپنے مولی کے خواہ وفا ربدل کتابت کو اسنے چھوڑا یا نہ چھوڑا یا وارث کو چھوڑا اگر وفا ربدل کتابت موجود نہیں تو اسکا مولی قصاص لیگا بسبب
متعین ہونے مولی کے ولی ہونے میں وفی اولی الصور الاربع خلاف محمد اور مکاتب کی چار صورتوں میں سے پہلی صورت میں خلاف ہے محمد کا سو پہلی صورت یہ ہے کہ

مکاتب بدل کتابت اور وارث اور مولی کو چھوڑ جائے دوسری صورت یہ ہے کہ مکاتب کا کوئی وارث مولی کے سوا نہیں ہے اور بدل کتابت موجود ہے تیسری صورت یہ ہے کہ سوائے مولے کے کوئی وارث نہیں اور بدل کتابت موجود نہیں چوتھی صورت یہ ہے کہ مکاتب کا وارث تو ہے مگر بدل کتابت موجود نہیں جیسی کہ تینوں صورتوں کے شارح کو یوں کہنا صواب تھا وفی ثانیة الصور الاربع خلاف محمد رح یعنی صور اربع میں سے دوسری صورت میں خلاف ہے محمد رح کا چنانچہ ہدایہ میں ہے انتہی

یعنی جب مولے کے سوا کوئی وارث نہو اور بدل کتابت موجود ہو تو محمد رح کے نزدیک اس میں قصاص نہیں ہے ویسقط قود ورثہ علی ابیہ اصلہ لان الفرع لا یستوجب العقوبة علی اصلہ اور ساقط ہو جاتا ہے وہ قصاص جسکا بیٹا وارث ہو اپنے باپ پر باپ سے مراد اصل ہے وارث کی یعنی اگر اصول سے قتل عمد واقع ہوا اور مقتول کا وارث فرع اصول ہو وہ قصاص ساقط ہے اسواسطے کہ فرع اپنی اصل پر مستوجب عقوبت کی نہیں ہوتی ہے اسواسطے کہ حدیث میں وارد ہے کہ تو اور تیرا مال تیرے باپ کا ہے تو ظاہر حدیث اسپر دلالت کرتا ہے کہ بیٹا مملوک ہے باپ کا تو خیلیے حقیقت ملک قصاص کی مانع ہے چنانچہ مولی جبکہ اپنے غلام کو قتل کرے اسیطرح شبہہ ملک کا بھی

ظاہر کے مانع ہے قصاص کا کذا فی العینی وصورة المسئلة فیما اذا قتل الاب ابا امراتہ مثلا ولا وارث لہ غیرہا ثم ماتت المرأة فان ابنہا منہ یرثہ القود الواجب علی ابیہ فیسقط لما ذکرنا واما تصویر صدر الشریعة فثبوتہ فیہ للابن ابتداء لا ارثا عند ابی حنیفة وان اتحد الحکم کما لا یخفی اور مسئلہ مذکورہ کی صورت یہ ہے کہ جب باپ نے اپنی جورو کے باپ یعنی خسر کو قتل کیا اور مقتول کا کوئی وارث نہیں سوا اسکی بیٹی کے جو زوجہ ہے قاتل کی پھر وہ عورت وارث مر گئی تو عورت مذکورہ کا بیٹا جو قاتل کے نطفہ سے ہے وارث ہوگا اس قصاص کا جو واجب ہے اسکے باپ پر تو قصاص ساقط ہو جاویگا اس دلیل سے جسکو ہم نے بیان کیا اور وہ جو صدر الشریعہ نے شرح وقایہ میں مسئلہ مذکورہ کی صورت بیان کی ہے تو اسمیں قصاص کا ثبوت قاتل کے فرزند کیواسطے ابتدا سے ہوتا ہے نہ باعتبار میراث کے امام اعظم کے نزدیک اگرچہ دونوں صورتوں میں سقوط قصاص کا حکم یکسان ہے چنانچہ یہ امر ظاہر ہے پوشیدہ نہیں ہم صدر الشریعہ نے زوجہ قاتل کو مقتول قرار دیا ہے اور باقی مسئلہ بحال سابق ہے وفی الجوہرة لو عفا المجروح او وارثہ قبل موتہ صح استحسانا لانعقاد السبب لہما اور جوہرہ میں ہے کہ اگر شخص زخمی یا اسکا وارث معاف کردے مورث زخمی کی موت سے پہلے تو صحیح ہے باعتبار استحسان کے بسبب منعقد ہونے سبب قصاص کے زخمی اور اسکے وارث دونوں کیواسطے ہم قیاس یہ تھا کہ عفو مجروح صحیح نہوتا اسواسطے کہ قصاص یعنی بدلا لینا ابتدا سے وارثوں کیواسطے ثابت ہے اسواسطے کہ اگر ابتدا سے ثابت نہوتا تو موت کے بعد بھی ثابت نہوتا تو مجروح نے غیر کا حق معاف کردیا لیکن استحسان میں عفو مجروح صحیح ہے اسلیے کہ حق تو مجروح کا ہے اور وارث قائم مقام اسکا ہوتا ہے استیفاء قصاص میں کذا فی الطحاوی عن المنح مختصرا لا قود بقتل مسلم مسلما ظنہ مشرکا بین الصفین لانہ من الخطاء وانما اعاده لیبین موجبہ بقولہ بل القاتل علیہ کفارة ودیة قصاص نہیں مسلمان کے قتل کرنے سے دوسرے مسلمان کو مشرک جانکر مسلمین اور کافرون کی دو صفوں کے اندر اسواسطے قصاص نہیں کہ ابتدا سے فصل میں مذکور ہوچکا کہ یہ صورت قتل خطا کی ہے اور مصنف نے اسکو دوسری بار اسواسطے ذکر کیا تاکہ اسکا موجب بیان کرے اس قول سے بلکہ قاتل مذکور پر کفارہ اور دیت ہے یعنی قاتل کے مددگار پر دیت ہے قالوا ہذا اذا اختلطوا فان فی صف المشرکین لا یجب شیء لسقوط عصمتہ قال علیہ الصلوة والسلام من کثر سواد قوم فہو منہم قلت فاذا کان کثر سوادہم منہم وان لم تزی بزیہم فکیف بمن سری قال الزاہدی قال استاذنا حتی لو تشکل بشکل حتی یباح قتلہ حقیقة فینبغی لا اقدم علی قتلہ اذا تبین انہ خشبة فلا شیء علی القاتل واللہ اعلم علما نے کہا کہ یعنی مسئلہ مذکورہ میں کفارہ اور دیت واجب ہونا اسوقت ہے جبکہ مسلمان اور کفار لڑتے وقت مل گئے ہوں تو اگر مسلمان مشرکون کی صف میں ہو تو اسکے مقتول ہو جانے سے قاتل پر کچھ واجب نہیں یعنی نہ کفارہ نہ دیت نہ توبہ اسکی عصمت کے سقوط کے سبب سے یعنی اسکا خون معصوم نہ رہا مباح ہوگیا بقول علیہ الصلوة والسلام نے فرمایا کہ جو کسی قوم کی جماعت بڑھا دے وہ شخص اس قوم میں داخل ہے میں کہتا ہوں جبکہ جماعت کفار کا بڑھانے والا کافرون میں داخل ہوا اگرچہ انکا ہم شکل اور ہم لباس نہو تو کون حال ہوگا اس مسلمان کا جو کافرون کا سا لباس اختیار کرے انکی وردی پہنے یہ کہا ہے زاہدی نے مصنف نے شرح میں کہا تو اگر ایسا مجرم اس جانور کی شکل بنجاے جس جانور کو قتل کرنا مباح ہے چنانچہ

سانپ تو اسکے قتل پر تقیید مزید لائق ہے پھر جبکہ ظاہر ہو کہ وہ سانپ حقیقت میں جن تھا تو شرعاً قاتل پر کوئی چیز واجب نہیں واللہ اعلم (ولا یقاد الا بالسیف
وان قتلہ بغیرہ خلافا للشافعی) اور قصاص نہ لیا جائے مگر سیف یعنی تلوار سے اگرچہ قاتل نے مقتول کو تلوار کے سوا اور کسی ہتھیار سے قتل کیا ہو برخلاف امام شافعی کے
یعنی انکے نزدیک اسی طرح قتل کرنا قاتل کا ضرور ہے جس طرح اسنے مقتول کو مارا ہو یہ حدیث صدیق اکبر سے سنن ابن ماجہ میں ان لفظوں سے مروی ہے قال رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم لا قود الا بالسیف یعنی قصاص نہیں مگر تلوار سے اور دارقطنی میں علی مرتضیٰ سے حدیث مرفوع مروی ہے لا قود فی النفس وغیرہا الا بحدیدۃ یعنی قتل نفس وغیرہ میں
قصاص نہیں مگر لوہے سے کذا فی العینی علی الہدایۃ (وفی الدرر عن الکافی المراد بالسیف السلاح قلت وبہ صرح فی حج الغمرات حیث قال وتخصیص اسم القود ولا یمنع ایقاعہ
بغیرہ بہ الاثری انما اقتصار الجمع والخبر بالسیف فی قولہ علیہ الصلوۃ والسلام لا قود الا بالسیف لما فی السراجیۃ من لہ قود قاد بالسیف فلو القاہ فی بئر او قتلہ بحجر او نحوہ
عزر وکان مستوفیا فیحمل علی ان مرادہ بالسیف السلاح واللہ اعلم) اور درر میں کافی سے ہے کہ تلوار سے لوہے کا ہتھیار مراد ہے میں کہتا ہوں اسی کی تصریح کی ہے غمرات
کی کتاب الحج میں رسول کریم علیہ الصلوۃ والسلام کی حدیث میں کہ لا قود الا بالسیف سو جو سراجیہ میں ہے کہ جو قصاص لینے کا مالک ہے وہ تلوار سے قصاص لے
تو اگر وہ قاتل کو کنوئیں میں ڈالے گا یا اسکو پتھر سے قتل کریگا یا اور کسی طرح سے ہلاک کریگا تو وہ شخص تعزیر دیا جاویگا اور وہ شخص اس قتل نامشروع سے
قصاص کا پانے والا ہو گیا انتہی کلام السراجیہ تو یہ محمول ہے اسپر کہ صاحب سراجیہ کی مراد تلوار سے ہتھیار ہے واللہ اعلم (وللاب المعتوہ القود تشفیا للصدر و
اذا ملکہ ملک الصلح بالاولی لا العفو مجانا بقطع یدہ ای ید المعتوہ وقتل قریبہ لانہ ابطال حقہ ولا یملکہ) اور فرزند ناقص العقل مدہوش کے قطع ید اور اسکے
قرابت دار کے قتل کے بدلے اسکے باپ کو قصاص لینا قاطع اور قاتل سے جائز ہے تشفی صدر اور تسکین دل کے واسطے اور جبکہ اسکا باپ قصاص کا مالک ہوا
تو صلح کا بھی بطریق اولی مالک ہوگا نہ معاف کردینے کا یعنی اسکو قطع اور قتل میں مفت معاف کردینے کا اختیار نہیں سو اسلئے کہ مفت معاف کردینا فرزند مدہوش
کے حق کو باطل کردینا ہے اور باپ ابطال حق فرزند کا مالک نہیں معتوہ وہ ہے جو بیوقوف ناقص العقل مدہوش ہو بدون دیوانگی کے جسکو اہل ہند بھولا
بھوندو بولتے ہیں اسکے قرابت دار سے مراد اسکا اخیافی بھائی اور اسکی ماں اور بیٹا ہے باپ کو قصاص کا اسواسطے اختیار رہا کہ صاحب حق تو مدہوش ہے لہذا
اسکا باپ اسکے قائم مقام ہوا اسلیے کہ فرط شفقت کے سبب سے اسکی تشفی خاطر فرزند کی تشفی قرار دیگئی کذا فی الطحطاوی (وتقید صلحہ بقدر الدیۃ او اکثر منہ وان
وقع باقل منہ لم یصح الصلح وتجب الدیۃ کاملۃ لانہ انظر للمعتوہ) اور مشروط ہے باپ کی صلح دیت کی مقدار پر یا اس سے زیادہ پر اور اگر دیت سے صلح کم پر واقع
ہوگی تو صحیح نہوگی اور پوری دیت واجب ہوگی اسلیے کہ یہی بہتر اور نافع تر ہے مدہوش کے حق میں (والقاضی کالاب فی جمیع ما ذکرنا فی الاصح لکن قتل ولا ولی للامام
قتلہ والصلح لا العفو لانہ ضرر للعامۃ) اور قاضی باپ کے مانند ہے جمیع احکام مذکورہ کے اندر قول صحیح تر میں یا مانند اس شخص کے کہ مارا گیا اور اسکا کوئی وارث نہیں تو
حاکم کو اسکے قاتل کے قتل کرنے کا اور مال پر صلح کرنے کا اختیار ہے نہ مفت معاف کردینے کا اسواسطے کہ مفت معاف کردینے میں لاوارث عوام خلق کا ضرر ہے (والوصی
کالاخ یصالح عن النفس فقط بقدر الدیۃ ولہ القود فی الاطراف استحسانا لانہ یسلک بہا مسالک الاموال) اور وصی مدہوش کے حق میں اسکے بھائی کے برابر ہے کہ
فقط صلح کر سکتا ہے اسکے قرابت دار کے قتل سے بقدر دیت کے اور وصی کو مدہوش کے اطراف میں قصاص لینا بدلیل استحسان کے جائز ہے اسواسطے کہ اطراف انسانی
میں اموال کا طریقہ مسلوک ہے (والصبی کالمعتوہ فیما ذکر) اور طفل صغیر معتوہ کے مانند ہے جمیع احکام مذکورہ میں یعنی اگر صغیر کا قطع ید ہو یا اسکے قرابت دار کو
قتل کرے تو صغیر کے باپ کو اور قاضی کو قصاص لینے اور صلح کرنے میں اختیار ہے معاف کردینے میں اختیار نہیں اور وصی اور صغیر کا بھائی قصاص نہیں کر سکتا
اور نہ عفو کا انکو اختیار ہے مگر فقط صلح میں انکو اختیار ہے (وللکبار القود قبل کبر الصغار خلافا لہما والاصل ان کل ما لا یتجزی اذا وجد سببہ کاملا ثبت لکل علی الکمال
کولایۃ الانکاح والامان) اور مقتول کے عاقل بالغ وارثوں کو قصاص لینے کا اختیار ہے صغیر وارثوں کے جوان ہونے سے پہلے برخلاف صاحبین کے یعنی انکے
نزدیک قصاص نہوگا جبتک صغیر وارث جوان ہوں اور عدم انتظار کا قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جو چیز قسمت پذیر نہیں جبکہ اسکا کامل سبب پایا جائے تو وہ چیز ہر ایک کے

سلطان کا حق قصاص دیا حق وارث ثانی کو ساقط کر دیتا ہی تو وارث قاتل سے قصاص لیا جا دیگا اور اگر اُسکو یہ معلوم نہیں تو اُسپر قصاص نہیں ہی بلکہ اُسکے مال
مین دیت واجب ہوگی بخلاف اُس صورت کے کہ ایک شخص نے دوسرے مرد کو پکڑا کہ وہ عمداً قتل کیا جاے سو مقتول کے وارث نے پکڑنے والے کو قتل کیا تو وارث
قاتل پر قصاص واجب ہوگا اسواسطے کہ یہ صورت اُس قسم کی نہیں ہی جیسا کہ سمجھنا لوگون پر مشکل ہووے برخلاف پہلی صورت کے یعنی عفو بعض ورثہ سے باقی وارثون کا
حق ساقط ہونا اشکل غیر صریح ہی لہذا اسمین بصورت علم سقوط قصاص ہی اور نہیں تو دیت ہی اور سہاک کی صورت مین فقط قصاص ہی نہ دیت جرح انسانا ومات فجرح
فاقام اولیاء المقتول بینۃ انہ مات بسبب الجرح واقام الضارب بینۃ انہ بری من الجراحۃ ومات بعد مدۃ فبینۃ ولی المقتول اولی کذا فی معین الحکام
معزیا للحاوی ایک شخص نے آدمی کو زخمی کیا اور زخمی مرگیا تو مقتول کے وارثون نے گواہ گذرانے کہ وہ زخم کے سبب سے مرگیا اور ضارب نے گواہون سے ثابت کیا کہ وہ اچھا ہوگیا تھا
زخم سے اور مدت کے بعد مرا تو وارث مقتول کے گواہ اولی بالقبول ہین کذا فی معین الحکام عن الحاوی اقام اولیاء المقتول البینۃ علی انہ جرحہ زید وقتلہ واقام
زید البینۃ علی ان المقتول قال ان زیدا لم یجرحنی ولم یقتلنی فبینۃ زید اولی کذا فی المشتمل معزیا لمجمع الفتاوی ورثہ مقتول نے اسپر گواہ قائم کیے
کہ مقتول مذکور زید نے زخمی کیا اور قتل کیا اور زید نے گواہ قائم کیے اسپر کہ مقتول نے خود کہا تھا کہ زید نے مجھکو زخمی نہیں کیا اور نہ مجھکو مارا تو زید کے گواہ اولی
بالقبول ہین کذا فی المشتمل عن مجمع الفتاوی ہم اسواسطے کہ زید کے گواہ صاحب حق کے قول پر قائم ہین نفی پر قال المجروح لم یجرحنی فلان ثم مات المجروح
لیس لورثتہ الدعوی علی الجارح بہذا السبب مطلقا وقیل ان الجرح معروفا عند القاضی والناس قبلت بینۃ مجروح نے کہا کہ مجھکو فلانے شخص نے
زخمی نہیں کیا پھر زخمی مرگیا تو اسکے وارثون کو زخم لگانے والے پر اس سبب سے دعوی نہیں پہونچتا مطلقا خواہ اُسکا زخم معلوم ہویا نہو اور قول ضعیف یہ ہی کہ اگر
زخم قاضی یا لوگون کے نزدیک معلوم ہو تو دعوی وارثون کا مقبول ہی کذا فی القنیہ وفی الدرر عن المسعودیۃ لو عفا المجروح او الاولیاء بعد الجرح قبل الموت جاز العفو
استحسانا اور درر مین مسعودیہ سے یہ منقول ہی کہ اگر مجروح یا اسکے وارثون نے زخم لگنے کے بعد موت سے پہلے معاف کر دیا تو بدلیل استحسان کے معاف کرنا جائز ہی ہم یہ مسئلہ
اس فصل مین مکرر ہوگیا وفی الوہبانیۃ جریح قال قتلنی فلان ومات فبرہن وارثہ علی آخر انہ قتلہ لم یسمع لانہ حق المورث وقد اکذبہم اور وہبانیہ مین ہی کہ زخمی نے
کہا کہ مجھکو فلانے شخص نے قتل کیا اور وہ مرگیا سو اسکے وارث نے دوسرے شخص پر گواہ قائم کیے کہ دوسرے نے مارا ہی تو گواہ مسموع نہونگے اسواسطے کہ یہ حق ہی
مورث کا اور مورث تو گواہون کو یا وارثون کو یا دونون کو جھوٹا کر گیا ولو قال جرحنی فلان ومات فبرہن ابنہ علی ابن آخر انہ جرحہ خطاء قبلت لقیامہا علی حرمانہ
الارث اور اگر مجروح نے کہا کہ مجھکو فلانے شخص نے زخمی کیا اور وہ مرگیا سو اسکے بیٹے نے دوسرے بیٹے پر گواہ قائم کیے کہ اُسنے از راہ خطا اُسکو زخمی کیا تھا تو یہ گواہی
مقبول ہوگی بسبب قائم ہونے اس گواہی کے اسکی میراث کے محروم ہونے پر سقاہ سما حتی مات ان دفعہ الیہ حتی یا کلہ ولم یعلم بہ فمات لا قصاص ولا دیۃ
لکنہ یحبس ویعزر ایک نے دوسرے کو زہر پلایا یہان تک کہ وہ مرگیا تو اگر اُسنے اسکی طرف کر دیا تھا تاکہ اُسنے خود کھا لیا اور وہ زہر کو نہ جانتا تھا سو مرگیا تو زہر دینے والے
پر نہ قصاص ہی نہ دیت لیکن وہ محبوس ہوگا اور اُسکو تعزیر دیجاویگی ولو اوجرہ السم ایجارا یجب الدیۃ علی عاقلتہ اور اگر زہر اُسکے حلق مین زبردستی ڈال دیا اور وہ مرگیا
تو دیت واجب ہوگی قاتل کے برادر مددگارون پر وان دفعہ لہ فی شربۃ فشرب ومات منہ فکالاول لانہ شرب باختیارہ الا ان الدفع خدعۃ فلا یلزم الا التعزیر
والاستغفار خانیہ اور اگر اُسکو زہر شربت کے اندر ملا کر دیا سو اُسنے پیا اور مرگیا اُسکے پینے سے سو اُسکا حکم اول صورت کے مانند ہی یعنی نہ قصاص ہی نہ دیت اسواسطے
کہ اول اور ثالث دونون صورتون مین مقتول نے زہر کو اپنے اختیار سے پیا نہ جبر سے مگر یہ کہ اسطرح دینا دغا اور فریب ہی تو کچھ لازم نہیں مگر تعزیر اور استغفار کذا فی الخانیہ
وان قتلہ بمر بفتح المیم ای بالۃ یعمل بہا فی الاراضی بالتقیید ان اصابہ بحد الحدید اقتص او جرحہ اجماعا کما نقلہ المصنف عن المجتبی اور اگر مقتول کو قتل کیا پھاوڑے اور مُتھیے
سے تو قاتل سے قصاص لیا جاویگا اگر اُسکو لوہے کی بار ھ لگی یا اُسکی منجھ لگی اور اُسنے زخمی کر دیا تو باتفاق روایات کے قصاص لیا جاوے گا جیسا کہ
مصنف نے مجتبی سے نقل کیا ہی شارح نے کہا کہ مر بفتح میم وہ ہتھیار ہی جس سے مٹی کا کام کیا جاتا ہی یعنی پھاوڑہ وغیرہ اور اگر پھاوڑے کے دستہ چوبی سے

اسواسطے کہ وہ ڈوبا اپنی عاجزی سے اور اول صورت میں اسکے پانی میں گرا دینے سے ڈوبا قطع عنقه وبقی من الحلقوم قلیلا وفیه الروح فقتله آخر فلا قود فیه علیه لانه فی حکم المیت ایک نے دوسرے کی گردن کاٹی اور نرخرے میں سے کچھ باقی رہ گیا اور ابھی روح ہے سو دوسرے آدمی نے اسکو قتل کیا تو اس صورت میں قاتل ثانی پر قصاص نہیں ہے بلکہ وہ مقتول اور حکم میت کے ہے تو اگر مقتول مذکور کا بیٹا باپ کی اس حالت نیم جانی میں مرگیا تو مقتول کا بیٹا اپنے باپ کا وارث ہوگا مقتول اپنے فرزند کا وارث نہوگا کذا فی الطحطاوی عن الذخیرة ولو قتله وهو فی حالة النزع قتل به الا اذا کان یعلم انه لا یعیش منه کذا فی الخانیة اور اگر ایک نے دوسرے کو قتل کیا حالانکہ مقتول حالت نزع میں تھا تو قاتل اسکے بدلے قتل ہوگا مگر جبکہ یہ معلوم ہو جائے کہ وہ شخص زندہ نہ رہیگا اس حالت نزع سے قصاص نہیں قاتل پر کذا فی الخانیة ثم خلاصہ میں ہے کہ ایک مرد نے دوسرے کو قتل کیا اور وہ نزع میں ہے تو قاتل قتل کیا جاویگا اگرچہ معلوم ہو کہ وہ زندہ نہ رہیگا کذا فی العالمگیریة تو معلوم ہوا کہ یہاں دو قول مختلف ہیں طحطاوی نے کہا کہ میں نے خانیہ کو دیکھا تو خلاصہ کے موافق پایا یعنی درصورت عدم توقع زندگی کے بھی قتل ہوگا لیکن مترجم نے جو خانیہ میں دیکھا تو شارح کی نقل کے مطابق پایا واللہ اعلم غالب کہ اختلاف نسخ باعث ہے اس اختلاف کا وفی البزازیة شق بطنه بحدیدة وقطع آخر عنقه ان توهم بقائه حیا بعد الشق قتل قاطع العنق والا قتل الشاق وعزر القاطع اور بزازیہ میں ہے کہ ایک نے دوسرے کا پیٹ لوہے سے پھاڑا اور دوسرے نے اسکی گردن کاٹی اگر اسکا زندہ باقی رہنا متوہم ہے پھاڑنے کے بعد تو گردن کاٹنے والا قتل کیا جائے اور اگر اسکی زندگی خیال میں نہ آوے تو پیٹ پھاڑنیوالا قتل کیا جائے اور گردن کاٹنے والا تعزیر دیا جائے ثم قاطع گردن کا قصاص ہوگا اگر قطع عمداً ہو اور اگر خطا سے ہو تو دیت واجب ہوگی اور پیٹ پھاڑنے والے پر ثلث دیت ہے اگر شق دوسری جانب تک نافذ ہوگئی تو دیت کے دو ثلث واجب ہونگے اور پھاڑنے والے کا قصاص بھی درصورت عمد کے ہے اور خطا میں دیت واجب ہے کما فی عالمگیریة ومن جرح رجلا عمداً فصار ذا فراش فمات یقتص الا اذا وجد بالقطعة لحز الرقبة وبرء منه اور جسنے ایک مرد کو عمداً زخمی کیا سو زخمی صاحب فراش ہوگیا یعنی بستر پر سے چنگا ہوکر نہ اٹھا اور مرگیا تو زخم لگانے والے سے قصاص لیا جاویگا مگر جبکہ وہ چیز پائی جائے جو زخم کو قطع کردے جیسے زخمی کی گردن کا کاٹنا اور زخم سے چنگا ہوجانا یعنی اگر زخمی کی کسی نے گردن کاٹ ڈالی تو اب جارح پر قصاص نہوگا قاطع پر ہوگا یا کہ زخمی فاقہ پاکر چلنے پھرنے لگا اور مرگیا تو جارح پر قصاص نہوگا وقدمنا انه لو عفا المجروح او الاولیاء قبل موته صح استحسانا اور اس سے پہلے ہم نے یہ ذکر کیا کہ اگر مجروح نے یا اسکے وارثوں نے مجروح کے مرنے سے پہلے عفو کردیا تو یہ عفو باعتبار استحسان کے صحیح ہے وان مات شخص بفعل نفسه وزید واسد وحیة ضمن زید ثلث الدیة فی ماله ان کان القتل عمداً والا فعلی عاقلته اور اگر ایک شخص مرگیا اپنی ذات کے فعل سے اور زید کے فعل سے اور شیر اور سانپ کے فعل سے تو زید تاوان دے تہائی دیت کا اپنے مال میں اگر زید کا قتل عمداً ہو اور اگر عمداً نہو تو اسکے برادری پر دیت ہے ثم صورت اسکی یہ ہے کہ ایک شخص نے اپنے سر میں زخم لگایا اور دوسرے مرد نے بھی اسکے سر میں زخم لگایا اور شیر اور سانپ نے بھی اسکو کاٹا تو مرد اجنبی پر تہائی دیت ہے کذا فی العالمگیریة عن الکافی لان فعل الاسد والحیة جنس واحد لانه هدر فی الدارین وفعل زید معتبر فی الدارین وفعل نفسه هدر فی الدنیا لا العقبی حتی یاثم بالاجماع فصارت ثلاثة اجناس فیجب علی زید ثلث دیت اسواسطے واجب ہوئی کہ شیر اور سانپ کا فعل ایک جنس ہے اسواسطے کہ وہ باطل ہے انپر کوئی چیز واجب نہیں دنیا اور آخرت میں اور زید کا فعل دونوں جہان میں معتبر ہے اور اسکی ذات کا فعل باطل ہے دنیا میں نہ آخرت میں یہانتک کہ وہ گنہگار ہوگا باتفاق تو جنایت تین جنس ہوگئی یعنی پھر جب تین فعل سے دو فعل غیر معتبر ہوے تو ایک فعل ہی معتبر ٹھہرا لہذا تہائی دیت زید پر واجب ہوئی ومفاده انه یعتبر فی المقتول التکلیف لیصیر فعله جنسا آخر غیر فعل الاسد والحیة وان لا یزید علی الثلث لو تعدد قاتله لان فعل الکل جنس واحد ابن کمال اور تثلیث اجناس کی تعلیل سے یہ مستفاد ہوتا ہے کہ مقتول میں تکلیف شرعی یعنی عقل اور بلوغ معتبر ہے تاکہ مقتول کا فعل دوسری جنس ٹھہرے شیر اور سانپ کے فعل کے سوا اسواسطے کہ اگر مقتول صغیر یا مجنون ہوگا تو اسکا بھی فعل باطل ٹھہریگا دارین میں شیر اور سانپ کے مانند تو اس صورت میں زید پر نصف دیت لازم ہوگی کذا فی الطحطاوی اور یہ مستفاد ہوتا ہے کہ اجناس ثلثہ پر زیادتی نہوگی اگر مقتول مذکور کے قاتل چند آدمی ہوں اسلیے کہ سب بنی آدم کا فعل جنس واحد ہے یعنی باطل نہیں دارین میں معتبر ہے کذا ذکره ابن کمال ویجب قتل من شهر سیفا علی المسلمین

یعنی

فی الحال لما نص علیہ ابن الکمال حیث غیر عبارۃ الوقایۃ فقال وجب دفع من شہر سیفا علی المسلمین ولو بقتلہ ان لم یمکن دفع ضررہ الا بہ صرح بہ فی الکفایۃ
اہی لانہ من باب دفع الصائل صرح بہ القہستانی وغیرہ وباقی مابوئیدہ اور جسنے تلوار میان سے نکالی مسلمانوں پر اسکا قتل واجب ہے یعنی فی الحال بلا توقف اسکا
قتل واجب ہے چنانچہ ابن کمال نے اسکی تصریح کی ہے کیونکہ اسنے وقایۃ الروایۃ کی عبارت بدل ڈالی ہے سو یوں کہا ہے کہ واجب ہے دفع کرنا اس شخص کا جسنے تلوار
نکالی مسلمین پر اگرچہ دفع اسکا اسکے مار ڈالنے سے ہو اگر اسکا دفع ممکن نہو بدون قتل کے تصریح کی ہے اس قید کی کفایہ شرح ہدایہ میں یعنی اسواسطے کہ دفع
شاہر دفع صائل کی قسم سے ہے یعنی حملہ کرنے والے کی دفع کے مانند ہے تصریح کی ہے اسکی قہستانی وغیرہ نے اور آگے آویگا وہ کلام جو اسکی تائید کریگا کلام ابن کمال
کے کلام سے قتل فی الحال بطریق اشارہ کے نکلتا ہے تصریح اسکی نہیں سو اسلیئے دفع میں توقف نہیں تو شارح کا یوں کہنا بہتر تھا کما اشار الیہ ابن الکمال کذا فی الطحطاوی
ولا شیٔ بقتلہ بخلاف جمل الصائل اور تلوار نکالنے والے کے قتل میں کچھ نہیں اسکے قاتل پر نہ قصاص نہ دیت نہ تعزیر برخلاف جمل صائل کے قتل کے یعنی اگر اونٹ آدمی پر
حملہ کرے اور وہ اسکو مار ڈالے تو ہرچند اسکے قتل میں گناہ نہیں لیکن اسکی قیمت دینا قاتل پر واجب ہوگا ولا یقتل من شہر سلاحا علی رجل لیلا او نہارا فی مصر
او غیرہ او شہر علیہ عصا لیلا فی مصر او نہارا فی غیرہ فقتلہ المشہور علیہ اور کچھ نہیں اسکے مار ڈالنے سے جسنے لوہے کا ہتھیار نکالا اور اٹھایا ایکمرد پر رات
میں یا دن میں خواہ شہر کے اندر ہو یا سوائے اسکے جنگل میں یا اسپر لاٹھی اٹھائی رات کو شہر میں یا لاٹھی اٹھائی دن کو شہر کے سوا جنگل وغیرہ میں سو اسکو مار ڈالا اسنے جسپر
ہتھیار یا لاٹھی اٹھائی تھی یہ مسئلہ غیر مسئلہ سابقہ کے ہے اسواسطے کہ وہاں جماعت مسلمین پر تلوار کھینچنے والے اور یہاں مرد پر ہتھیار کھینچنے والے کے قتل میں کچھ نہیں مطلقا خواہ
رات ہو یا دن شہر ہو یا غیر شہر اسواسطے کہ ہتھیار بدن پر نہیں ٹھہرتا اندر گھس جاتا ہے اور لاٹھی اٹھانیوالے کے قتل میں رات کو شہر میں یا دن کو جنگل میں کچھ نہیں ہے اسواسطے کہ اگرچہ لاٹھی
بدن میں گھس نہیں جاتی لیکن شہر میں رات کو اور جنگل میں دن کو مظلوم کی فریادرسی اور مدد نہیں ہو سکتی ہاں اگر دن کو شہر میں لاٹھی اٹھانے والے کو قتل کریگا تو اسکے بدلے
قاتل مارا جاویگا اسواسطے کہ لاٹھی بدن میں نہیں گھستی اور شہر میں دن کو فریادرسی اور مددگار ملیگا منقطع نہیں کذا فی صدر الشریعۃ والطحطاوی ملتقطا وان شہر المجنون علی غیرہ سلاحا
فقتلہ المشہور علیہ عمدا تجب الدیۃ فی مالہ اور اگر مجنون نے غیر شخص پر ہتھیار کھینچا سو اس شخص نے مجنون کو عمدا مار ڈالا تو قاتل کے مال میں دیت واجب ہے یعنی اسپر قصاص
نہیں ومثلہ الصبی والدابۃ لعصمتہا وقال الشافعی لاضمان فی الکل لانہ لدفع الشر اور مجنون کے مانند صغیر اور جانور حملہ گر ہے اور شافعی نے کہا کہ ضمان نہیں سب صورتوں
میں یعنی مجنون اور صغیر شاہر اور حیوان صائل کے قتل میں اسواسطے کہ یہ قتل دفع شر کیواسطے ہے ہم اور ہماری دلیل یہ ہے کہ مجنون اور صغیر اور حیوان کا فعل متصف
بحرمت نہیں تو نہ اباحت نہ ثابت ہوئی تو انکے خون کی عصمت ساقط نہوگی اختیار صحیح کے نہونے کے سبب سے ولہذا اگر مجنون یا صغیر کسی کو قتل کرے تو قصاص
نہیں یا جانور کسی کا کچھ نقصان کرے تو اسپر تاوان نہیں پھر جب انکا خون معصوم ہوا مباح نہ ٹھہرا تو قصاص واجب ہوتا لیکن قصاص واجب نہوا وجود صبیح کے سبب سے
یعنی دفع شر نے انکا خون مباح کر دیا پھر جب قصاص دفع شر کی علت سے ساقط ہوا تو خونبہا واجب ہوا کذا فی الزیلعی ولو ضربہ الشاہر فانصرف وکف عنہ علی وجہ
لا یرید ضربہ ثانیا فقتلہ الآخر ای المشہور علیہ ونحوہ کذا عممہ ابن الکمال تبعا للکافی والکفایۃ قتل القاتل لانہ بالانصراف عادت عصمتہ قلت فتحرر انہ مادام شاہرا السیف لہ
ضربہ والا فلا فلیحفظ اور اگر ایک شخص کو تلوار کھینچنے والے نے مارا پھر ہٹا اور ادھر سے باز رہا اسطرح پر کہ دوسری بار مارنے کا ارادہ نہیں رکھتا سو دوسرے نے
اسکو مار ڈالا یعنی جسپر تلوار کھینچی تھی اسنے مارا یا اسکے سوا اور شخص نے قتل کیا اسی طرح کی تعمیم کی ہے ابن کمال نے کافی اور کفایہ کا تابع ہو کر تو اسکا قاتل قتل کیا جاویگا
اسواسطے کہ تلوار کھینچنے والے کے خون کی عصمت پھر ثابت ہوگئی پلٹ جانے کے سبب سے میں کہتا ہوں تو یہ امر منقح ہوگیا کہ جبتک وہ برہنہ تلوار کھینچے رہیگا تو اسکو اسکا
مارنا درست ہے اور نہیں تو مارنا درست نہیں تو اسکو یاد رکھنا چاہیئے ہم طحطاوی نے کہا کہ شارح کی تحریر اور تنقیح ظاہر نہیں اسواسطے کہ گاہے انسان برہنہ شمشیر پیٹھ پھیر کے بھاگ
جاتا ہے اور عود کا ارادہ نہیں رکھتا یعنی تو مطلقا برہنگی شمشیر کی اباحت ضرب کی دلیل نہیں ہو سکتی ومن دخل علیہ غیرہ لیلا فاخرج السرقۃ من بیتہ فتبعہ رب البیت
فقتلہ فلا شیٔ علیہ لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام قاتل دون مالک اور جو ایک شخص کے گھر میں غیر شخص رات کو داخل ہو سو چوری کا مال اسکے گھر سے نکالے

دلالت کرتا ہے و اسلئے علم العقار المتنازع فیہ لا یخرج من ید ذی الید مالم یبرہن المدعی علی وفق دعواہ بخلاف المنقول عقار متنازع فیہ
نہ نکالا جائے قابض کے ہاتھ سے جبتک مدعی اپنے دعوے کے موافق (یعنی کہ عقار مدعا علیہ کے ہاتھ مین ہے کذا فی الحموی) گواہ نہ گذرانے برخلاف منقول کے
م یعنی حاکم عقار کو ذی الید کے ہاتھ سے نہ نکالے قابض کے یون اقرار کرنے پر کہ ہان وہ زمین یا مکان میرے قبضہ مین ہے مواضعت یعنی دونون کے گٹھ جانے
کے احتمال کی وجہ سے یعنی شائد مدعی اور مدعا علیہ نے اسپر اتفاق کیا ہو کہ مدعا علیہ اپنے قابض ہونے کا اقرار کرے تاکہ حاکم اسکا حکم دے پھر جب اُسنے حکم کیا تو بعد
اُسکے توڑنے کی کوئی صورت نہین یہان تک کہ اگر اُس عقار کا کوئی اور مدعی دعوی کرے تو اسکا دعوی صحیح نہوگا تو ذی الید کے قبض پر گواہی گذرنے سے مواضعت
کی تہمت دفع ہوجاویگی تو اسپر حکم کرنا ممکن ہوگا اسکے قبضہ سے خارج کرنے کا بسبب ثابت ہوجانے اُسکے قبض کے کذا فی الطحطاوی او یعلم بہ القاضی ای ذاتی
یا ثابت ہو مدعا علیہ کے قبضے کو تو اب گواہی کی حاجت نہین و لا یکفی تصدیق المدعی علیہ انہ فی یدہ فی الصحیح لاحتمال المواضعۃ اور کفایت نہین کرتی مدعا علیہ کی تصدیق
کہ وہ عقار اُسکے یعنی میرے قبضہ مین ہے قول صحیح مین مواضعت کے احتمال سے یعنی باہم گٹھ جانے کے احتمال سے قلت قدمنا غیر مرۃ ذکرنا فی باب جنایۃ المملوک
ان المفتی بہ فی زماننا انہ لا یعمل بعلم القاضی قائل مین کہتا ہون ہم نے چند بار آگے مذکور کیا پچھلا مرتبہ ذکر کا باب جنایۃ المملوک ہے کہ قول مفتی بہ ہمارے
زمانہ مین یہ ہے کہ قاضی کی دانست پر عمل نہ ہوگا سو اسکو غور کرے وہذا اذا ادعاہ ملکا مطلقا اور یہ اُسوقت ہے جبکہ مدعی نے ملک مطلق کا دعوی کیا یعنی ال
اشتراط اقامت بینہ کا اسپر کہ عقار مدعا علیہ کے ہاتھ مین ہے ملک مطلق کے دعوی مین ہے اما اذا ادعی الشراء من ذی الید و اقر بانہ فی یدہ فانکر الشراء واقر بکونہ فی یدہ لم یحتج
لبرہان علی کونہ فی یدہ لان دعوی الفعل کما تصح علی ذی الید تصح علی غیرہ ایضا کما بسط فی البزازیہ اور جبکہ مدعی نے ذی الید سے خرید کا دعوی کیا اور
ذی الید کے اس اقرار کا دعوے کیا کہ عقار میرے قبضہ مین ہے سو قابض ذی الید نے اسکے خرید کا انکار اور اپنے قابض ہونے کا اقرار کیا تو اب
ذی الید کے قبضہ ہونے کی گواہی کی حاجت نہ رہی اسواسطے کہ دعوے فعل کا چنانچہ خرید کا دعوے جیسا ذی الید پر صحیح ہے ویسا ہی غیر ذی الید پر بھی
صحیح ہے چنانچہ بزازیہ مین مشرح مذکور ہے عقار لا فی ولایۃ القاضی یصح قضاؤہ فیہ کالمنقول ہو الصحیح و تقدم فی القضاء ان المصر لیس بشرط فیہ
ویکتب بالحکم القاضی ملک الناحیۃ لیامرہ بالتسلیم ایک عقار قاضی کی ولایت اور حکومت مین نہین تو اُس قاضی کا حکم اُس عقار مین صحیح ہے جیسے مال
منقول مین صحیح ہے یہی قول صحیح ہے اور کتاب العقار مین آگے مذکور ہو چکا کہ وہی شہر ہونا صحت قضا مین شرط نہین یہی قول مفتی بہ ہے اور وہان کا قاضی
حکم لکھ بھیجے اُس طرف کے قاضی کو جہان وہ زمین ہے تاکہ وہ اُس زمین کے دلانے کا امر کرے وقیل لا یصح ومشی علیہ فی الکنز والملتقی اور بعضون نے
کہا کہ قاضی کا حکم غیر حکومت کی زمین مین صحیح نہین ہے اور اسی قول پر صاحب کنز اور ملتقی چلا ہے ھم مصنف نے اپنی شرح مین کہا کہ ہم نے کنز الدقائق کے
قول سے اسواسطے عدول کیا کہ بزازیہ اور خلاصہ مین مذکور ہے کہ صحیح قول یہ ہے کہ قاضی کا حکم محدود مین صحیح ہے اگرچہ عقار محدود قاضی کی حکومت مین نہو کذا فی الطحطاوی
قضی القاضی ببینۃ فی حادثۃ ثم قال رجعت عن قضائی او بدا لی غیر ذلک او وقعت فی تلبیس الشہود او ابطلت حکمی او نحو ذلک لا یعتبر
قول القاضی فی کل ذلک لتعلق حق الغیر وہو المدعی قاضی نے گواہ سنکر ایک حادثہ مین حکم کیا پھر قاضی نے کہا کہ مین اپنے حکم سے پھر آیا سو اسکے سوا کچھ اور ظاہر ہوا
یعنی مین نے ناحق حکم کیا یا کہ مین گواہون کے فریب مین پڑ گیا یا کہ مین نے اپنے حکم کو باطل کر دیا یا مانند اسکے اور کچھ کہا ابطال حکم مین تو ان سب باتون مین قاضی کا
قول معتبر نہوگا بسبب متعلق ہو جانے حق غیر کے یعنی مدعی کی حق تلفی کی وجہ سے ھم اور دوسری وجہ یہ ہے کہ رائے اول راجح ہو گئی حکم دینے سے تو رائے ثانی سے
جو اُسکے برابر ہے منقوض نہوگی کذا فی الطحطاوی و القضاء انما یصح بعد دعوی صحیحۃ و شہادۃ مستقیمۃ اور قاضی کا حکم جاری اور نافذ ہے الرجیح صحیح دعوی
اور شہادت مستقیمہ کے بعد واقع ہوا ہے ھم صحیح دعوی وہ ہے جس سے دعوی کے احکام متعلق ہون تو آئین مدعی اور مدعا علیہ کا حاضر ہونا دار القضا مین اور
مدعا علیہ جواب کا اور گواہون سے ثابت کرنا مثلاً ضرور ہوگا اور شہادت مستقیمہ عبارت ہے شہادت عدول سے جو شرائط صحت کی جامع ہے تو اسد وغیرہ

اور شہادت غیر مستقیمہ میں اقوال مذکورہ قاضی کے معتبر ہونگے اور حکم قاضی کا باطل ہوجا و یگا اور فاسد دعوی کی صورت یہ ہے کہ مجرد دکا دعوی کرے اور بیان
نکرے کہ وہ بالغ ہے یا اوصاف زمین ہے اور منجملہ شہادت غیر مستقیمہ کے یہ ہے کہ قاضی اپنی دانست پر حکم کرے پھر اسکے علم کی خطا ظاہر ہو تو قاضی کو اپنا حکم جاری رکھنا
لائق نہیں کذا فی الشطا دی عن الحموی ملخصا بتصرف الاتی ملت مرت فی القضاء لو علمہ وبخلاف مذہبہ او نحر شمارہ قاضی کا حکم دعوی صحیح اور شہادت مستقیمہ کے
بعد نافذ ہے مگر تین صورتوں میں نافذ نہیں جو کتاب القضا میں مذکور ہو گئیں یعنی اگر قاضی نے اپنی دانست پر بدون گواہوں کے حکم کیا یا اپنے برخلاف مذہب کے
حکم کیا یا قاضی کی خطا ظاہر ہو گئی **اذا قال الشہود قضیت و انکر القاضی فالقول لہ** ینبغی قالہ ابن الغرس فی الفواکہ البدریۃ زاد فی البزازیۃ خلافا لمحمد رح
زاد فی البحر ما لم ینفذہ **قاض آخر** فینفذ لا یکون القول لہ فانہ لم ینقض لوجود قضاء الثانی بہ قال المصنف وہو قید حسن لم تقف علیہ لغیر صاحب البحر جبکہ گواہوں نے قاضی
سے کہا کہ تونے حکم دیا ہے اور قاضی حکم دینے کا منکر ہے تو قاضی کا قول معتبر ہوگا یہی قول مفتی بہ ہے ایسا کہا ہے ابن الغرس نے فواکہ بدریہ میں بزازیہ میں اتنا زیادہ
کہا ہے کہ یہ قول محمد رح کے خلاف ہے بحر الرائق میں یہ قید زیادہ کی ہے کہ جب تک قاضی منکر کے قول کو دوسرے قاضی نے نافذ کردیا ہو تو اب قاضی کا قول
عدم قضا یا میں مقبول نہوگا بسبب موجود ہونے دوسرے قاضی کے حکم کے مصنف نے کہا اور یہ قید خوب ہے میں واقف نہوا اس قید پر سوائے صاحب بحر کے
اور کسی کتاب میں **شرط نفاذ القضاء فی المجتہدات** من حقوق العباد ان یصیر الحکم **فی حادثۃ** بان تقدم دعوی صحیحۃ من خصم علی خصم حاضر منازع شرعی
شرط نافذ ہونے قضا کی مسائل اجتہادیہ میں حقوق عباد سے یہ ہے کہ حکم ہر حادثہ میں اسطرح پر کہ نفاذ قضا پر دعوی صحیح مقدم ہوچکا ہو ایک مخاصم سے دوسرے
مخاصم پر جو منازع شرعی ہے ہم صورت اسکی یہ ہے کہ مثلا قاضی مالکی کا فیصلہ حنفی قاضی کے روبرو پیش ہوا کہ وہ اسکو جاری کردے تو بلا حضور خصمین کے حنفی کو
اسکا نافذ کرنا جائز نہیں طحطاوی نے کہا حقوق عباد کی قید اسواسطے لگائی کہ اللہ تعالی کے حقوق میں جیسا کہ حدود اور عتق اور طلاق میں حادثہ ہونا شرط
نہیں اور منازع کی قید سے غیر منازع خارج ہو گیا اور منازع شرعی کی قید سے منازع غیر شرعی جیسا کہ فضولی اور مودع اور مستعیر نکل گئے اسواسطے کہ انکا نزاع
معتبر نہیں انتہی فلو برہن الحق علی آخر عند قاض فقضی بہ برہانہ بدون منازعۃ ومخاصمۃ شرعیۃ وتداع بینہما لم ینفذ قضاؤہ لفقد شرطہ وہو التداعی بخصومۃ
شرعیۃ وکان افتاء فیحکم بمذہبہ لا غیر لما قدمنا فی القضاء وافادہ بقولہ تو اگر مدعی نے اپنا حق دوسرے شخص پر قاضی کے روبرو گواہوں سے ظاہر کیا
سو دوسرے قاضی نے گواہ سنکر اسکا حکم کردیا بدون منازعت اور مخاصمت شرعی کے اور بدون اسکے کہ متخاصمین میں تداعی اور باہم خاصم ہوا اور
میں واقع ہوا ہے تو دوسرے قاضی کا حکم نافذ نہوگا بسبب نہونے شرط نفاذ کے یعنی تداعی بخصومت شرعیہ تو اب یہ قضا بمنزلہ فتوی کی ٹہری **ولیحکم** تو قاضی اپنے
مذہب کے موافق حکم کرے نہ غیر کے مذہب کے موافق جیسا کہ ہم نے اسکو کتاب القضا میں ذکر کردیا اور مصنف نے اپنے قول آیندہ میں اسکو بیان کیا **فلو رفع الیہ ای الحنفی قضاء**
مالکی بلا دعوی **لم یلتفت الیہ ویعمل الحنفی بمقتضی مذہبہ** لعدم تقدم ما یمنعہ من ذلک لخروج قضاء المالکی مخرج الفتوی لعدم تقدم الخصومۃ الشرعیۃ التی ہی
شرط انعقاد القضاء فی حق العباد تو اگر مرافعہ ہو قاضی حنفی کی طرف مالکی مذہب کے قاضی کی قضا کا بدون دعوی کے تو اسکی طرف التفات نکیا جاوے اور قاضی حنفی
بمقتضائے اپنے مذہب کے عمل کرے بسبب عدم تقدم اس شرط کے جو اسکو اپنے مذہب پر عمل کرنے سے مانع ہو بعلت خروج قضاء مالکی مخرج فتوے یعنی بعدم شرط
سے قضا بمنزلہ فتوی کے ہو گئی بجہت عدم تقدم خصومت شرعیہ کے جو شرط تھی انعقاد قضا کی حق العباد میں **اذا ارتاب القاضی فی حکم القاضی الاول لہ طلب**
**شہود الاصل** حرفی القضاء قید بارتیابہ فی حکم الاول فافادہ انہ اذا لم یرتب فیہ لا یتعرض لہ جب تردد میں پڑے قاضی پہلے قاضی کے حکم میں تو اسکو جائز ہے
اصل کے گواہوں کو طلب کرنا یہ مسئلہ مذکور ہو گیا کتاب القضا میں مصنف نے قاضی اول کے حکم میں تردد کی قید لگائی تو یہ فائدہ ظاہر کردیا کہ جب اسمیں اسکو تردد
نہو تو طلب شہود کا متعرض نہو قال فی الفواکہ البدریۃ قالوا قضاء العدل العالم لا ینقض ویحمل علی السداد بخلاف قضاء غیرہ یعنی اذا تبین وجہ فسادہ بطریقہ فلیتامل
لنتعنہ فواکہ بدریہ میں کہا کہ فقہا نے کہا ہے کہ قاضی متقی عالم کا حکم توڑا نہیں جاتا اور راستی اور درستی پر محمول ہوتا ہے بخلاف قضاء اس قاضی کے کہ

متقی نہین یا جاہل ہو کہ اب نقض قضا جائز ہی یعنی اُس شرط سے جبکہ فساد قضا کی وجہ صاف ظاہر ہو گئی ہو مُکے فتاویٰ مخصوصہ سے تو دوسرے قاضی کو اُسکا توڑنا جائز ہی
ہو ہم قاضی اول کی قضا مین ارتیاب کی یہ صورت ہو کہ وہ متقی نہین جو چاہتا ہو اُسکا حکم کر دیتا ہو اور ظہور وجہ فساد کی یہ صورت ہو کہ ثبوت محدود کا حکم کیا اور حالانکہ
یہ بیان اُسمین نہین کہ وہ باغ ہو یا مکان زمین یا کہ قاضی نے رشوت لیکر حکم کیا تو اس صورت مین قضا باطل ہو کذا فی الطحطاوی **اذا ترتب بیع التعاطی علی**
**بیع باطل او فاسد لا ینعقد** لترتبه علی البیع عن الخلاصة والبزازیة والبحر جبکہ بیع التعاطی مترتب ہو بیع باطل یا بیع فاسد پر تو منعقد نہوگی یہ مسئلہ مذکور ہو گیا اول
کتاب البیع ای خلاصہ اور بزازیہ اور بحر الرائق سے ہم بیع باطل جیسے بیع مردار یا خون کی اور بیع فاسد وہ ہو جسمین وہ شرط ہو جو مقتضائے بیع نہین اور ترتب کی
لفظ سے اُسپر اشارہ کیا کہ متعاقدین مین متارکہ واقع نہین ہوا اور اگر متارکہ ہوگا تو بیع فاسد تعاطی سے صحیح ہو جاویگی کذا فی الطحطاوی **اخبار قوم بأنهم سالوا رجلا عن**
**شئی فاقر به وهو یراهم وهم یسمعون کلامه وهو لا یراهم جازت شهادتهم علیه بذلك الاقرار** ایک شخص نے چھپا رکھا قوم کو پھر ایک مرد سے پوچھا سو اُسنے
اُس شئی کا اقرار کیا اور قوم کے لوگ اُسکو دیکھتے ہین اور اُسکا کلام سنتے ہین اور وہ یعنی مقر اُنکو نہین دیکھتا ہو تو اُنکی گواہی اُس شخص کے اس اقرار پر جائز ہی **وان**
**سمعوا کلامه ولم یروه لا تجوز شهادتهم علیه** لان النغمة تشبه النغمة فیتمکن الشبهة الا اذا علموا انه لیس فیه غیره بان دخلوا البیت ثم خرجوا وجلسوا علی بابه ولا مسلك له
غیرهم دخل رجل فسمعوا اقراره ولم یروه دفعته اور اگر لوگون نے کلام اُسکا سنا اور اُسکو نہ دیکھا تو اُنکی گواہی اُسپر جائز نہین اسواسطے کہ آواز مشابہ ہوتی ہو دوسری آواز کے
تو شبہہ واقع ہوگا مگر جبکہ لوگون نے معلوم کیا کہ اس مکان مین سوائے اقرار کرنے والے کے دوسرا نہین ہو اسطرح پر کہ وہ لوگ خالی کوٹھری مین داخل ہوے پھر باہر
نکلے اور اُسکے دروازہ پر بیٹھے اور اُس کوٹھری کی سوائے اُس دروازہ کے کوئی اور راہ نہین پھر ایک مرد اُس کوٹھری مین داخل ہوا سو اُن لوگون نے اُسکا اقرار
سنا اور اقرار کے وقت اُسکو نہین دیکھا تو اب شہادت جائز ہی یعنی عدم اشتباہ کی وجہ سے **باع عقارا او حیوانا او ثوبا وابنه وامرأته وغیرهما من اقاربه حاضر**
**یعلم به ثم ادعی الابن مثلا انه ملکه لا تسمع دعواه** کذا اطلقه فی الکنز والملتقی وجعل سکوته کالافصاح قطعا للتزویر والحیل بیچا عقار یا جانور یا کپڑا اور حالانکہ بائع
کا بیٹا یا اُسکی عورت یا اُنکے سوا کوئی اور قرابتدار حاضر ہو اور بیع کو جانتا ہو پھر مثلاً بائع کے بیٹے نے یہ دعویٰ کیا کہ مبیع میری ملک ہو نہ بائع کی تو اُسکا یہ دعویٰ
مسموع نہوگا اسیطرح مطلق بلا قید تصرف بیان کیا ہو کنز اور ملتقی مین اور اُسکا ساکت رہنا بیان کے مانند ٹھہرایا قطع تزویر اور قطع حیل فاسدہ کے واسطے
ہم یعنی حضور اور علم اور عدم منازعت فرزند کو اُسکا اقرار ٹھہرایا کہ مبیع بائع کی ملک ہی اور زیلعی نے فتاوی ابواللیث سے نقل کرکے اسمین تصرف مشتری کی قید لگائی
یعنی اگر وارث بائع کا تصرف مشتری کے وقت سکوت کرے تو اب دعویٰ اُسکا مسموع نہوگا مصنف نے اپنی شرح مین کہا کہ اس قید سے تو قریب اور ہمسایہ برابر
ہوا جاتا ہی اور حالانکہ ہمسایہ قریب کے برابر نہین چنانچہ یہ مخفی نہین اُسپر جو فقہا کے کلام کو تامل کرے کذا فی الطحطاوی مختصرا وقالوا فی من زوجه بلا جهاز ان سکوته عن
طلب الجهاز عند الزفاف رضی فلا یملك طلب الجهاز بعد سکوته کما مر فی باب المهر اور فقیہون نے اُس مرد کے حق مین جسکا نکاح بدون جہیز کے کر دیا کہا ہو کہ اُس
مرد کا ساکت رہنا طلب جہیز سے زفاف کے وقت رضامندی ہو عدم جہیز پر تو اب طلب جہیز کا مالک نہوگا بعد ساکت ہو جانے اپنے کے چنانچہ باب المہر مین
گذر گیا **بخلاف الاجنبی** فان سکوته ولو جارا لا یکون رضی برخلاف اجنبی شخص کے اسواسطے کہ اُسکا سکوت اگرچہ وہ بائع کا ہمسایہ ہو رضامندی نہوگا **الا اذا**
**سکت وقت البیع والتسلیم وتصرف المشتری فیه زرعا وبناء فحینئذ لا تسمع دعواه** علی ما علیه الفتوی قطعا للاطماع الفاسدة مگر جبکہ اجنبی شخص نے سکوت کیا
بیع اور تسلیم بیع کے وقت اور مشتری نے اسمین تصرف کیا زراعت کرنے اور مکان بنانے سے تو اب اُسکا دعویٰ مسموع نہوگا بنا بر اُس قول کے جسپر فتویٰ ہو گیا ہو تاکہ فاسد لالچ
قطع ہو جاوین وبخلاف ما اذا باع الفضولی ملك رجل والمالك ساکت حیث لا یکون سکوته رضی عندنا خلافا لابن ابی لیلی بزازیة آخر الفصل الخامس وغیره اور
برخلاف اس صورت کے کہ فضولی نے ایک مرد کی ملک بیع کی اور حالانکہ مالک ساکت ہو کیونکہ اُسکا چپ رہنا رضامندی نہین ہم حنفیون کے نزدیک
برخلاف مذہب ابی لیلی کے چنانچہ بزازیہ کی پانچوین فصل کے آخر مین مذکور ہی اور اُسکے سوا اور کتاب مین بھی ہم سکوت مالک اسواسطے رضا نہوا کہ

یہاں سکوت رضا اور عدم رضا دونوں کا محتمل ہے کذا فی المجتبی باع ضیعۃ ثم ادعی انہا وقف علیہ او علی مسجد کذا کنت وقفتہا او اراد تحلیف المدعی علیہ لیس لہ ذلک اتفاقا للتناقض وان اقام بینۃ تقبل علی الاصح لاصحۃ الدعوی بل القبول البینۃ فی الوقف بلا دعوی خلافا لما صوبہ الزیلعی وقد حققناہ فی الوقف وباب الاستحقاق ایک شخص نے زمین بیچی پھر دعوی کیا کہ وہ زمین تو مجھپر وقف ہے یا فلانی مسجد پر وقف ہے یا میں نے اسکو وقف کیا تھا اور بائع مدعا علیہ کی تحلیف چاہے تو یہ اسکو جائز نہیں بالاتفاق بسبب تناقض کے اور اگر بائع نے اسپر گواہ قائم کیے تو گواہی مقبول ہوگی بنا بر صحیح تر قول کے نہ اسوجہ سے کہ دعوی بائع کا صحیح ہے بلکہ اسوجہ سے کہ وقف میں بدون دعوی کے بھی گواہی مقبول ہوجاتی ہے برخلاف اس قول کے جسکی زیلعی نے تصویب کی ہے یعنی عدم قبول شہادت کو صواب کہا ہے اور ہمنے اس مسئلہ کو کتاب الوقف و باب الاستحقاق میں بیان کیا ہے وہبت مہرہا لزوجہا فماتت وطالبت ورثتہا المہر وقالوا کانت الہبۃ فی مرض موتہا وقال بل فی الصحۃ فالقول للورثۃ بہا اعتمدہ فی الخانیۃ تبعا لروایۃ الجامع الصغیر بعد نقلہ لما فی فتاوی النسفی ان القول للزوج فقال والاعتماد علی تلک الروایۃ لانہم تصادقوا علی وجوب المہر واختلفوا فی السقوط فالقول لمنکرہ الخ زوجہ نے اپنا مہر زوج کو ہبہ کیا پھر وہ مر گئی اور زوجہ کے وارثوں نے اسکا مہر زوج سے طلب کیا اور کہنے لگے کہ ہبہ مرض الموت میں واقع ہوا اور زوج نے کہا بلکہ اسنے صحت میں ہبہ کیا تو وارثوں کا قول مقبول ہوگا اسی پر اعتماد کیا ہے فتاوی قاضیخان میں جامع صغیر کی روایت کی پیروی کرکے بعد نقل کرنے اس قول کے جو فتاوی نسفی میں ہے کہ زوج کا قول مقبول ہے سو قاضیخان نے کہا کہ اسی روایت سابقہ پر اعتماد ہے سو اسلیئے کہ ان سب نے وجوب پر اتفاق کیا اور سقوط مہر میں اختلاف تو منکر سقوط کا قول معتبر ہوگا الخ باقی کلام قاضیخان کا یہ ہے کہ ہبہ حادث ہے اور حوادث میں اصل یہ ہے کہ اقرب اوقات کی طرف منسوب ہوں قلت وادرہ فی تنویر البصائر واعتمدہ مستندا علی خلاف ما جزم بہ فی الملتقی کالکنز من ان القول للزوج وان جزم بہ شراحہ کالزیلعی وابن سلطان بانہ الاستحسان فتنبہ اور ورثہ کے قول معتبر ہونے کو ثابت رکھا ہے تنویر البصائر میں اور اسی پر اعتماد کیا ہے ہمارے استاد نے برخلاف اس قول کے جسکا ملتقی الابحر میں کنز الدقائق کی مانند یقین کیا ہے وہ یہ قول ہے کہ زوج کا قول معتبر ہے اگرچہ زیلعی اور ابن سلطان کنز کے شارحوں نے اسکا یقین کیا ہے کہ زوج کا قول معتبر ہونا استحسان ہے یعنی ورثہ کا قول مقبول ہونا قیاس ہے تو اس اختلاف سے خبردار رہنا قلت وقد ایدہ ابن الہمام فی آخر المہر فقال وجہ الظاہر ان الورثۃ لم یکن لہم حق بل لہا وہم یدعونہ لانفسہم والزوج ینکر فالقول لہ میں کہتا ہوں اور قول زوج کے معتبر ہونے کی تقویت کی ہے کمال الدین ابن الہمام نے آخر باب مہر میں و یوں کہا کہ قول ظاہر کی وجہ یہ ہے کہ وارثوں کا حق مہر میں نہیں بلکہ زوجہ کا حق ہے اور وارث اسکا دعوی کرتے ہیں اپنے فائدہ کیواسطے اور زوج منکر ہے تو زوج ہی کا قول معتبر ہوگا نہ وارثوں کا لان القول قول المنکر واللہ اعلم وکلہا بطلاقہا لا یملک عزلہا لانہ یمین من جہتہ زوج نے زوجہ کو اپنی طلاق کا وکیل کیا تو اب زوج زوجہ کو وکالت مذکورہ سے معزول نہیں کر سکتا اسواسطے کہ زوجہ کو وکیل کرنا یمین ہے زوج کی جہت سے ہم یعنی وکیل کرنے میں معنی یمین ہے یعنی طلاق زوجہ کی تعلیق ہے زوجہ کے فعل پر اور یمین میں رجوع کا اختیار نہیں لیکن یہ توکیل مجلس پر منحصر ہے اسواسطے کہ فتاوی صغری میں مذکور ہے کہ اگر زوج نے زوجہ سے کہا کہ میں نے تجکو وکیل کیا اسکا کہ تو اپنی ذات کو طلاق دے تو یہ وکالت اسی مجلس پر مقصور ہے انتہی برخلاف توکیل اجنبی کے کہ وہ مجلس پر منحصر نہیں ہے اور رجوع کا اختیار ہے کذا فی الخلاصۃ وفی مختصر او علقہا بکذا علی انی متی عزلتک فانت وکیلی فطریقہ ان یقول فی عزلہ عزلتک ثم عزلتک لان متی لعموم الاوقات واما کلما فلعموم الافعال ایک نے دوسرے کہا کہ میں نے تجکو اس کام کا وکیل کیا اس شرط پر کہ میں جب تجکو معزول کروں سو تو میرا وکیل ہے تو اسکے معزول کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ یوں کہے کہ میں نے تجکو معزول کیا پھر تجکو میں نے معزول کیا اسواسطے کہ لفظ متی کا عموم اوقات کے واسطے موضوع ہے اور کلما کا لفظ تو عموم افعال کے واسطے موضوع ہے فلو قال کلما عزلتک فانت وکیلی یقول فی عزلہ رجعت عن الوکالۃ المعلقۃ وعزلتک عن الوکالۃ المنجزۃ الحاصلۃ من لفظ کلما فحینئذ ینعزل تو اگر یوں کہا کہ ہر بار میں تجکو معزول کروں سو تو میرا وکیل ہے تو اسکے معزول کرنے میں یوں کہے کہ میں پھرا وکالت معلقہ سے اور میں نے تجکو معزول کیا وکالت منجزہ سے جو حاصل ہوئی کلما کے لفظ سے جسکا ترجمہ ہر بار ہے تو اب وہ معزول ہوجاوے گا قبض بدل الصلح شرط ان کان دینا بدین بان صالح علی دراہم عن دنانیر او عن شئی آخر فی الذمۃ

قبض کرنا بدل صلح کا شرط ہے اگر صلح واقع ہوئی ہو ایک دین کی دوسری دین سے اسطرح پر کہ درہموں پر صلح کی دیناروں سے یا اور کسی چیز سے جو ثابت ہے ذمہ
میں والا بلی دینا بدین لا یشترط قبضه لان الصلح اذا وقع علی عین تعین لا بقی دینا فی الذمة فجاز الافتراق عنه اور اگر صلح دین کی دین سے نہو تو بدل صلح کا
قبض کرنا شرط نہیں اسلیے کہ جب صلح واقع ہوئی عین پر تو وہ متعین ہو گئی ذمہ پر دین باقی نہ رہی تو اسمیں افتراق جائز ہے یعنی برخلاف مسئلہ سابقہ کے کہ وہاں
افتراق صحیح نہیں کیونکہ وہاں صلح معاوضہ صرفی ہو گئی اور صرف میں افتراق جائز نہیں **قال المدعی لا بینة لی فبرهن** ولو بعد حلف خصمه جواهر الفتاوی وکذا
لو قال بعد طلبه یمینه اذا حلفت فانت بری من المال الذی علیک وحلف ثم برهن علی الحق قبل وقضی له بالمال خانیة مدعی نے کہا کہ میرے دعوے پر گواہ نہیں پھر وہ
گواہ لایا اگرچہ مدعا علیہ کے قسم کھانے کے بعد گواہی ثابت کی ہو کذا فی جواہر الفتاوی اور اسی طرح اگر مدعی نے مدعا علیہ کے قسم کے طلب کرنے کے وقت یوں
کہا کہ جب تو قسم کھائے گا تو بری الذمہ ہو جائیگا میرے اُس مال سے جو تجھپر ہے اور اُسنے قسم کھائی پھر مدعی نے گواہی ثابت کی اب حق پر گواہی مقبول ہوگی اور
اُسکو مال دلایا جاویگا کذا فی الخانیة ثم طحطاوی نے مناسب مقام ایک نفیس مسئلہ امام محمد کے کلام سے نقل کیا ہے وہ یہ ہے کہ ایک نے دوسرے سے کہا کہ میرے تجھپر ہزار درم
ہیں سو دوسرے شخص نے کہا کہ اگر تو قسم کھائے کہ ہزار درم مجھپر ہیں تو میں انکو ادا کروں سو اُسنے قسم کھائی اور مدعا علیہ نے درم ادا کیے سو اگر اُسنے شرط مذکور پر ادا کیے تو یہ
باطل ہے اور ادا کرنے والے کو پھیر لینا جائز ہے اسواسطے کہ یہ شرط باطل مطابق شرع کے نہیں اسواسطے کہ قسم شرع شریف میں منکر پر ہے نہ مدعی پر انتہی **او قال الشاہد لا شهادة**
**لی فشهد تقبل** لامکان التوفیق بالنسیان ثم التذکیر یا گواہ نے کہا کہ میری گواہی نہیں پھر اُسنے گواہی دی تو گواہی مقبول ہوگی بسبب امکان توفیق کے بھولنے سے پھر یاد
کرنے سے یعنی یہ امر ممکن ہے کہ اول گواہی یاد نہیں پڑی تو اُسکی نفی کی پھر یاد آئی تو ظاہر کی ایسا اختلاف قول مانع قبول کا نہیں **کما لو قال لیس لی عند فلان شهادة**
**ثم جاء به فشهد او قال لا حجة لی علی فلان ثم اتی بها بالحجة** فانها تقبل لما قلنا بخلاف ما اذا قال لیس لی حق ثم ادعی حقا لم یسمع للتناقض چنانچہ اگر ایک شخص نے
کہا فلانے شخص کے نزدیک میرے حق کی گواہی نہیں پھر اُسی شخص کو لایا سو اُسنے گواہی دی یا یوں بولا کہ میرے حق میں فلانے شخص پر کچھ حجت شرعی نہیں پھر وہ حجت شرعی کو
لایا یعنی گواہی سے دعوی ثابت کیا تو وہ مقبول ہے اُس دلیل سے جو ہمنے مذکور کی یعنی بدلیل امکان توفیق بالنسیان ثم التذکیر برخلاف اسکے جبکہ بولا کہ میرا حق نہیں پھر
اُسنے حق کا دعوی کیا تو دعوی مسموع نہوگا تناقض کے سبب سے ثم اگر کوئی کہے کہ یہاں بھی نسیان اور تذکیر سے توفیق ممکن ہے اسکا جواب یوں ممکن ہے کہ اس مسئلہ
میں برادت ذمہ مدعا علیہ قول اول سے ثابت ہو چکی پھر قول ثانی سے عدم برادت ثابت نہوگی کذا فی الطحطاوی **للامام الذی ولاه الخلیفة ان یقطع من الطریق**
**انسانا من طریق الجادة ان لم یضر بالمارة** لان للامام ولایة ذلک فلنائبه کذلک جس حاکم کو بادشاہ نے حکومت دی ہے اُسکو اختیار ہے کہ قطعہ زمین کا
معین کر دے کسی آدمی کو شاہراہ کے درمیان سے بشرطیکہ اسقدر زمین دینے سے چلنے پھرنے والوں کو ضرر نہو اسلیے کہ بادشاہ کو اسکا اختیار ہے تو اسی طرح
اسکے نائب کو بھی اختیار ہے شارح نے کہا یقطع کا لفظ اقطاع یعنی باب افعال سے ہے مجرد نہیں **صادره السلطان ولم یعین بیع ماله فلو عینه فمکره الا ان**
**یاخذ الثمن طوعا فباع ماله** بسبب المصادرة صح بیعه لانه غیر مکره کما مر فی الاکراه ایک شخص سے بادشاہ نے مال طلب کیا اور اُسکے مال کا بیچنا مقرر نہیں کیا
یعنی یوں نہیں کہا کہ یہ مال بیچکر مال دے سو اُسنے اپنا مال بیچا مصادرہ سلطانی کے سبب سے تو اُسکی بیع صحیح ہے اسواسطے کہ بائع مکرہ نہیں یعنی بیع پر مخصوص
جبر نہیں ہوا چنانچہ کتاب الاکراہ میں یہ مسئلہ گذر گیا شارح نے کہا سو اگر بادشاہ نے اُسکے مال کی بیع مقرر کر دی تو وہ مکرہ ہے یعنی اسکی بیع اب صحیح نہیں اگرچہ کہ وہ
ثمن اُسکا اپنی خوشی سے لے تو مکرہ نہوگا بیع اُسکی صحیح ہوگی **کالدائن اذا حبس بالدین فباع ماله للقضاء صح** اجماعا جیسے کہ دائن نے مدیون کو محبوس کیا دین کے
سبب سے سو اُسنے اپنا مال بیچا ادائے دین کے واسطے تو بیع اُسکی بالاتفاق صحیح ہے **خوفها زوجها وغیره بالضرب حتی وهبت مهرها لم یصح ان قدر علی الضرب**
لانها مکرهة علیه زوجہ کو اُسکے زوج نے یا اور شخص نے ڈرایا مارنے سے یہانتک کہ اُسنے اپنا مہر بخشدیا تو یہ ہبہ صحیح نہیں اگر وہ شخص عورت کے مارنے پر قادر ہو اسلیے کہ اُسپر جبر ہوا
مال کی بخشش پر ثم ضرب سے ضرب شدید مراد ہے اسواسطے کہ ضرب غیر شدید سے اکراہ ثابت نہیں ہوتا **وان اکرهها علی الخلع وقع الطلاق** ولا یسقط المال لان طلاق

المکرہ وقع ولا یلزم المال به لما قلنا اور اگر عورت پر اکراہ کیا خلع کرنے پر سو اسنے خلع کیا بعوض اپنے مہر کے جو زوج پر ہے تو طلاق واقع ہوگی اور مال ساقط نہوگا اسواسطے
کہ مکرہ کی طلاق واقع ہوجاتی ہے اور اکراہ سے مال لازم نہیں ہوتا اُس دلیل سے جو ہم نے مسئلہ سابقہ میں ذکر کی ہم آئین نظر ہے اسواسطے کہ زوج مکرہ نہیں طلاق مین
کذا فی الطحطاوی عن المصنف ولو احالت انسانا علی الزوج ثم وہبت المہر للزوج لم یصح قالوا وہی الحیلۃ قلت انما تتم بقبولہ فیعلم حیلتہا الا ان یقال
تمکن المحال من مطالبتہ برفعہ الی من لا یشترط قبولہ اور اگر زوجہ نے ایک انسان کے دین کا حوالہ کیا اپنے زوج پر پھر اپنا مہر زوج کو بخشدیا تو وہ صحیح نہوگا فقیہوں نے کہا ہے
اور یہ حیلہ ہے مین کہتا ہون کہ حیلہ مذکورہ تمام نہوگا مگر زوج کے قبول سے سو زوج اُسکے حیلہ کو معلوم کرجاویگا یعنی تو کیونکر قبول کریگا اور حوالہ اُسکا قبول کرنا شرط ہے
مگر یہ کہ یون جواب دیا جاوے کہ محال یعنی صاحب دین جسکے واسطے حوالہ ہوا وہ قادر ہوگا مطالبہ زوج سے اُسکی نالش کرکے اُس قاضی کے پاس جو محال علیہ کے
قبول کو شرط نہیں کرتا اتخذ بئرا فی ملکہ او بالوعۃ فنز منہا الحائط وطلب جارہ تحویلہ لم یجبر علیہ ومفادہ انہ یؤمر بالرفق دفعا للاذی ایک شخص نے اپنے
ملک مین کنوان یا نجاست کا چہ بچہ بنایا سو اُس سے اُسکے ہمسایہ کی دیوار تر ہوگئی اور اُسکے ہمسایہ نے اُسکی تحویل چاہی تو امیر حاکم جبر نکریگا اور عدم جبر سے مستفاد ہوتا ہے
کہ اُسکو نرمی سے امر ہوگا دفع تکلیف اور مشقت کی وجہ سے ہم عدم جبر کی وجہ یہ ہے کہ ہر شخص اپنے ملک مین مختار ہے فان سقط الحائط منہ لم یضمن لعدم تعدیہ اذ حفر
فی ملکہ فکان تسببا اور اگر دیوار گرگئی پانی کی تراوت سے تو کھودنے والے پر ضمان لازم نہوگا اُسکے عدم تعدی سے اسواسطے کہ اُسنے اپنی ملک مین کنوان کھودا
تو یہ تسبب ہوا یعنی انہدام کا سبب ہوا اگرچہ فاعل اُسکا اور ضامن فاعل ہوتا ہے نہ متسبب ومر فی آخر الاجارۃ انہ لو سقی ارضہ سقیا لا تحتملہ فتعدی بجارہ ضمن اور کتاب
الاجارہ کے آخر مین گذر گیا یہ مسئلہ کہ اگر ایک شخص نے اپنی زمین کو اتنا سینچا کہ اُسمین پانی نہ ٹھہرا اسواسطے اُسکے ہمسایہ تک پہونچا یعنی اُسکا نقصان ہوا تو تاوان دیگا
عمر دار زوجتہ بمالہ باذنہا فالعمارۃ لہا والنفقۃ دین علیہا لصحۃ امرہا زوج نے اپنی زوجہ کے گھر مین عمارت بنائی اپنے مال سے زوجہ کی اجازت سے
تو وہ عمارت زوجہ کی ملک ہے اور جو مال خرچ ہوا وہ زوجہ پر دین ہے بسبب صحیح ہونے اُسکی اجازت کے یعنی تعمیر کا امر التزام ہے نفقہ کا باعتبار دلالت کے جیسے اپنے
دین کے ادا کردینے کا امر ولو عمر لنفسہ بلا اذنہا فالعمارۃ لہ ویکون غاصبا للعرصۃ فیؤمر بالتفریغ بطلبہا ذلک اور اگر زوج نے اپنے واسطے عمارت بنائی بدون اذن
زوجہ کے تو عمارت کا مالک زوج ہے اور وہ غاصب ہے گا زمین کا تو اُسکو حکم ہوگا زمین کے خالی کردینے کا عورت کی طلب سے یعنی اگر زوجہ اُسکی طالب ہوگی تو حکم ہوگا ولہا
بلا اذنہا فالعمارۃ لہا وہو متطوع فی البناء فلا رجوع لہ اور اگر عمارت زوجہ کیواسطے بنائی بدون اُسکے اذن کے تو عمارت زوجہ کی ہے اور زوج عمارت بنانے مین
احسان کرنیوالا ٹھہریگا تو خرچ کا لینا اُسکا جائز نہوگا ولو اختلفا فی الاذن وعدمہ ولا بینۃ فالقول لمنکرہ بیمینہ اور اگر زوجین نے اذن اور عدم اذن مین اختلاف کیا اور اُسکے
گواہ نہیں تو منکر اذن کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہوگا وفی ان العمارۃ لہا اولہ فالقول لہ لانہ ہو المتملک کما افادہ شیخنا وتقدم فی الغصب اور اگر دونون نے اختلاف اسمین
کیا کہ عمارت زوجہ کی ہے یا زوج کی تو یہان زوج کا قول مقبول ہوگا اسواسطے کہ وہی تو مالک ہے چنانچہ ہمارے استاد نے اُسکو بیان کیا ہے اور کتاب الغصب مین یہ مسئلہ
مذکور ہوچکا قال ہذہ رضیعتی ثم اعترف بالخطاء وصدقتہ فی خطاءہ فلہ ان یتزوجہا وان ثبت علیہ بان قال افادہ ان الاستدلال بالقول کقولہ ہو حق
او صدق او کما قلت او شہد علیہ بذلک شہودا او فی معنی ذلک من الثبات اللفظی الدال علی الثبات النفسی ایک مرد نے کہا کہ عورت میری شیرخوار
ہے یعنی میری زوجہ کا اُسنے دودھ پیا ہے پھر اُسنے اپنی خطا کا اعتراف کیا اور عورت نے اُسکے چوک جانے کی تصدیق کی تو اُس مرد کو اُس عورت سے نکاح کرنا جائز ہے بشرطیکہ شیرخوارگی
کے قول پر ثابت نرہا ہو اسطرح کہنے سے کہ وہ قول شیرخوارگی کا حق یا راست ہے یا جیسا مین نے کہا ویسا ہی ہے یا اُس قول پر لوگون کو گواہ کیا ہو جو باین معنی ہو
ثبات لفظی سے جو ثبات نفسی پر دلالت کرنے والا ہے شارح نے کہا کہ مصنف نے مثالین دے کر فائدہ ظاہر کیا کہ ثبات مذکور ثابت نہوگا مگر قول سے
مصنف نے عدم ثبات قول کو شرط ٹھہرایا اگر یون کہتا کہ اُسکی شیرخوارگی حق یا راست ہے یا جیسا مین نے کہا ویسا ہی ہے یا اُسپر گواہ کیے پھر بعد اُس ثبات قول کے اپنی خطا کا اعتراف
کیا تو قول اُسکا مقبول نہوگا اگرچہ عورت بھی اُسکی خطا کی تصدیق کرے تو واضح تر ہوتا کذا فی الطحطاوی وہل یکون تکرار اقرارہ بذلک ثباتا خلاف بسوط فی المبسوط

وحاصلہ ان التکرار لاثبت بہ الاقرار اور شیرخوارگی کے اقرار کو مکرر کہنا ثابت ہی یا نہین اسمین خلاف ہی عالمون کا جو مبسوط مین شرح مذکور ہی اور
حاصل مبسوط یہ ہی کہ تکرار سے اقرار ثابت نہین ہوتا ہم طحطاوی نے کہا کہ اگر شارح بجاے حاصلہ کے راجحہ کہتا تو واضح تر ہوتا ولو اخذ رجل غریمہ فنزعہ انسان
من یدہ لم یضمن لانہ تسبب اور اگر ایک شخص نے اپنے مدیون کو پکڑا سو ایک آدمی نے اسکو اسکے ہاتھ سے کھینچ لیا تو اس آدمی پر تاوان لازم نہوگا اسواسطے
کہ کھینچ لینا سبب سازی ہی بھاگنی کی ہم دائن کی حق تلفی ہوئی مدیون کے بھاگ جانے سے تو نازع کیطرف حق تلفی مضاف نہوگی جو اسپر ضمان لازم آوے و
کذا اذا دل السارق علی مال غیرہ اوامسک ہاربا من عدوہ حتی قتلہ عدوہ لما قلنا اور اسیطرح جبکہ ایک شخص نے سارق کو غیر کا مال بتایا یعنے سو اسنے چورایا
یا جو شخص اپنے دشمن سے بھاگتا تھا اسکو پکڑ رکھا یہانتک کہ اسکے دشمن نے اسکو قتل کیا تو مال کا تاوان اور خون کا قصاص دال اور ممسک پر لازم نہ آویگا اسوجہ سے
جو ہمنے مذکور کی یعنی تسبب ہم یعنی سرقہ ہوا سارق کے فعل سے نہ دلالت سے اور قتل ہوا دشمن کے فعل سے نہ ممسک کے فعل سے فی یدہ مال لانسان فقال
لہ سلطان ادفع الی ہذا المال والا اقطع یدک او اضربک خمسین فدفعہ لم یضمن الدافع لانہ مکرہ ایک شخص کے ہاتھ مین دوسرے آدمی کا مال ہی سو بادشاہ نے
اُس سے کہا کہ یہ مال مجھکو دے اور اگر مجھکو نہ دیگا تو تیرا ہاتھ کاٹونگا یا تجھکو پچاس بار مارونگا سو اُسنے اسکو مال دیا تو دینوالے پر تاوان دینا لازم نہوگا اسواسطے کہ اُسپر اکراہ
اور جبر ہوا قال ترکت دعوای علی فلان وفوضت امری الی الآخرۃ لاتسمع دعواہ بعدہ ای بعد ہذا القول ذکرہ فی القنیۃ ایک شخص نے کہا کہ مینے اپنا دعوی جو فلانے
شخص پر تھا چھوڑا اور اپنا امر آخرت پر سونپا تو بعد اس قول کے اُسکا دعوی مسموع نہوگا قنیہ مین اسکو ذکر کیا ہی الاجازۃ تلحق الافعال علی الصحیح فلو غصب
عینا لانسان فاجاز المالک غصبہ صح اجازتہ حینئذ فیبرأ الغاصب عن الضمان اجازت یعنی جائز کر دینا فعلون کو بھی لاحق ہوتا ہی بنا بر قول صحیح کے تو
اگر ایک نے دوسرے آدمی کی چیز غصب کی سو مالک نے اُسکا غصب جائز رکھا تو اُسکی اجازت صحیح ہوگی اور اُسوقت مین توبری الذمہ ہو جاویگا غاصب تاوان سے
ہم اجازت افعال کی قید اسواسطے لگائی کہ اجازت اقوال مین اختلاف نہین ہی چنانچہ فضولی کے تصرفات مین ولو انتفع بہ فامرہ بالحفظ لایبرأ عن الضمان مالم یحفظ
وتمامہ فی العمادیہ اور اگر غاصب نے مغصوب سے نفع لیا پھر مالک نے اُسکی نگہبانی کا امر کیا تو اب غاصب تاوان سے بری الذمہ نہوگا جبتک اُسکی بخوبی حفاظت نکریگا
اور اُسکا پورا بیان عمادیہ مین ہی ہم انتفاع کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر نفع حاصل نکریگا اور اُسکو حفاظت کا امر ہوگا تو مجرد امر بالحفظ کے غصب سے خارج ہو جاویگا
کذا فی الطحطاوی وضع منجلا فی الصحراء لیصید بہ حمار وحش وسمی علیہ فجاء فی الیوم الثانی قید اتفاقی اذ لو وجدہ میتا من ساعتہ لم یحل زیلعی ووجد الحمار
مجروحا میتا لم یوکل لان الشرط ان یذبحہ انسان او یجرحہ والا فہو کالنطیحۃ بچھایا جال جنگل مین تاکہ اُس سے گورخر کا شکار کرے اور اُسپر بسم اللہ کو ذکر کیا پھر
شکاری دوسرے دن وہان آیا اور گورخر کو زخمی مردہ پایا تو وہ نہ کھایا جاویگا اسواسطے کہ حلت کی شرط یہ ہی کہ اُسکو آدمی ذبح کرے یا زخمی کرے اور نہین تو اُس
جانور کے مانند ہی جو دوسرے جانور کے سینگ کے زخم سے مرگیا شارح نے کہا دوسرے دن کی قید اتفاقی ہی نہ احترازی اسواسطے کہ اگر اُسکو اسی ساعت مین
مردہ پایا تو حلال نہوگا کذا فی الزیلعی کرہ تحریما وقیل تنزیہا والاول اوجہ من الشاۃ سبع الحیاء والخصیۃ والغدۃ والمثانۃ والمرارۃ والدم المسفوح
والذکر للاثر الوارد فی کراہۃ ذلک مکروہ تحریمی ہین بھیڑ بکری سے سات چیزین فرج اور خصیہ اور غدود اور پھکنا اور پتہ اور جاری خون اور ذکر بدلیل اُس خبر
اور خبر کے جو اُسکی کراہت مین وارد ہی شارح نے کہا اور بعضون نے ان چیزون کو مکروہ تنزیہی کہا ہی اور پہلا قول یعنے کراہت تحریمی اُن اشیاء کی اقرب بدلیل
ہی وجمعہا بعضہم فی بیت واحد فقال سہ فقل ذکر والانثیان مثانۃ ؛ کذاک دم ثم المرارۃ والغدد ؛ اور بعضے فقیہون نے اشیاء مکروہہ کو ایک بیت مین جمع کردیا
سو یون کہا ہی سو تو کہہ کہ مکروہ نارا ہی اور دونون فوطے اور پھکنا اسیطرح خون پھر پتا اور غدود ہم اس بیت مین چھ چیزین ہین نہ سات وقال غیرہ سہ اذا ما ذکیت
شاۃ فکلہا سوی سبع ففیہن الوبال ؛ فحاء ثم خاء ثم غین ؛ ودال ثم میمان وذال ؛ اور غیر ناظم سابق نے یون نظم کیا ہی کہ جب بھیڑ بکری ذبح کیجاے
تو اسکو کھا سواے سات چیزون کے کہ اُنکے کھانے مین وبال ہی سو وہ حاء مہملہ ہی پھر خاے معجمہ پھر غین معجمہ اور دال مہملہ پھر دو میم اور ذال معجمہ حاء مہملہ

نسے حیا یعنے فرج مراد ہو اور خا معجمہ سے خشیہ اور غین سے غدود اور دال سے دم اور میم اول سے مثانہ اور میم ثانی سے مرارہ اور ذال معجمہ سے ذکر مراد ہی لقنیہ
اقراض مال الغائب والطفل واللقطۃ بشروط تقدمت فی القضاء قاضی کو غائب شخص اور یتیم اور لقطہ کے مال کو قرض دینا جائز ہو ان شرطون کے ساتھ جو کتاب القضاء مین مذکور ہو چکین ہم شروط مذکورہ یہ ہین کہ یتیم کا وصی نہو اور عقد مضاربت کا کوئی قبول کرنیوالا نہو اور مستقرض متعدد نہو اور ملا ہو بخلاف الاب والوصی والملتقط الا اذا اشہد احتی ساغ جاز تصدقہ فاقراضہ اولی زیلعی برخلاف باپ اور وصی لقطہ پانے والے کے لیئے باپ کو صغیر کا مال اور وصی کو یتیم کا مال اور ملتقط کو لقطہ کا مال قرض دینا جائز نہین ہی مگر جبکہ ملتقط لقطہ کو لوگون مین خوب ظاہر کر دے یہانتک کہ وہ مشہور ہو جائے تو اب ملتقط کو لقطہ کا تصدق کرنا جائز ہی تو اسکو قرض دینا بطریق اولی جائز ہوگا کذا فی الزیلعی ہم طحطاوی کے نسخہ مین یون عبارت ہی الا اذا اشہد احتی ساغ تصدقہ فاقراضہ اولی دونون عبارتون کا حاصل مطلب ایک ہی قال ان کان اللہ یعذب المشرکین فامرأتہ طالق لا تطلق امرأتہ لان من المشرکین من لا یعذب کذا فی الخانیہ ایک شخص نے کہا کہ اگر اللہ تعالی سب مشرکون کو عذاب کریگا تو اسکی عورت مطلقہ ہی اس قائل کی عورت پر طلاق واقع نہوگی اسواسطے کہ مشرکون مین بعضون پر عذاب نہوگا چنانچہ خانیہ مین ہی وظاہر توجیہ ان المراد بہذا البعض من یصدق علیہ المشرک فی الجملۃ بان یکون مشرکا فی عمرہ ثم یختم لہ بالحسنے او اطفال المشرکین فانہم مشرکون شرعا واذا ثبت ان البعض لا یعذب وہی سالبۃ جزئیۃ لم تصدق الموجبۃ الکلیۃ القائلۃ کل مشرک یعذب قالہ المصنف اور ظاہر توجیہ اور تاویل مسئلہ مذکور کی یہ ہی کہ اس بعض غیر معذب سے وہ لوگ مراد ہین جنپر لفظ مشرک کا اطلاق فی الجملہ صادق آتا ہو یعنی کسی زمانہ مین شرک کا مرتکب ہوا ہو اسطرح پر کہ اپنی عمر مین مشرک ہو پھر اُسکا خاتمہ بخیر ہو کلمہ توحید سے یا بعض سے اطفال مشرکین مراد ہون کیونکہ وہ شرعا مشرک ہین یعنی بحکم دین آبائی اُنپر مشرک کا اطلاق ہی پھر جب یہ ثابت ہوا کہ بعض مشرک معذب نہین اور یہ قضیہ سالبہ جزئیہ ہی تو موجبہ کلیہ یعنی ہر مشرک معذب ہی صادق نہ آیا ایسا کہا ہی مصنف نے اپنی شرح مین ہم منطق مین ثابت ہی کہ صدق سالبہ جزئیہ سے موجبہ کلیہ صادق نہین رہتا موجبہ کلیہ یہان الکان اللہ یعذب المشرکین ہی اسواسطے کہ المشرکین کا الف لام استغراق کا ہی یعنی کل مشرک معذب اطفال مشرکین مین اختلاف ہی علما کا مشہور یہ ہی کہ وہ بہشت مین داخل ہونگے وقد اورد ہذا اللغز علی غیر ہذا ابن وہبان فقال بیت وای قائل لا یدخل النار کافر ولکنہا بالمومنین لتعمرۃ اور البتہ ابن وہبان اس پہیلی کو اس کے مغائر اور طرح پر لایا ہی وہبانیہ مین سو اُسنے یون کہا اور کوئی ایسا قائل کہ کہتا ہو دوزخ مین کافر داخل نہوگا ولیکن وہ دوزخ مومنون سے معمور ہوگی قال ومعناہ ان الکفار لما یرون النار یومنون باللہ تعالی ورسلہ ولا ینفعہم قال تعالی فلم یک ینفعہم ایمانہم لما راوا باسنا ابن وہبان نے کہا اور اس پہیلی کا مطلب یہ ہی کہ کفار جب دوزخ کو دیکھین گے اللہ تعالی پر اور اُسکے رسول پر ایمان لاوینگے اور اُسوقت کا ایمان اُنکو نفع نکریگا حق تعالے نے فرمایا تو کافرون کو اُنکا ایمان لانا فائدہ نکریگا جبکہ وہ دیکھینگے ہمارا عذاب ہم تو دوزخیون پر ایمان کا لفظ بولا گیا اگرچہ نجات اُنکی اس ایمان کذائی سے ممکن نہین تو یہ کہنا صادق آیا کہ دوزخ مومنین سے آباد کیجاویگی استغفر اللہ من ہذا التلفظ وعجز البیت معنی آخروہو ان عمارہا خزنتہا القائمون بامرہا وہم مومنون ففی البیت سوالان اور بیت مذکور کے پچھلے مصرع کا ایک مطلب اور بھی ہی وہ یہ ہی کہ دوزخ کے رہنیوالے اُسکے موکل فرشتے ہین جو وہان کے کام پر قائم اور متعین ہین اور وہ مومن واقعی ہین تو اس تقریر سے لازم آیا کہ بیت مین دو سوال ہین اگرچہ سوال ثانی مین استدراک مستبعد ہی کذا فی الطحطاوی قال ابن الشحنۃ وعندی ان ہذا مما یکرہ ذکرہ والتلفظ بہ ولا ینبغی ان یدون ولا یسطر ولا یقبل تاویل قائلہ انتہے قلت ہذا مع وضوح وجہہ تکلم فیہ فکیف الاول فلا تغفل ابن شحنہ شارح وہبانیہ نے کہا کہ میرے نزدیک ایسے کلام کا ذکر کرنا اور اُسکا بولنا جائز نہین اور اُسکے لائق نہین ہی کہ کتاب مین مدون اور مسطور ہو اور مناسب نہین کہ اُسکے قائل کی تاویل یعنی بات بنانی قبول کیجاے انتہی کلام ابن الشحنہ شارح نے کہا مین کہتا ہون یہ یعنی بیت کا سوال ثانی یعنی مومنین سے فرشتے مراد ہونا باوجود ظاہر ہونے اُسکی وجہ کے اُسمین کلام کیا گیا اور اسکو مسلم نرکھا سو پہلا سوال یعنی کافر دوزخ مین داخل نہوگا کیونکر مانا جاویگا سواے کتاب کے دیکھنے والے اُس سے غافل نہو جیدھم ابن شحنہ کی شرح وہبانیہ مین ہی کہ بعضون نے یہ حکایت نقل کی ہی کہ ایک شخص نے

امام ابوحنیفہ رح سے پوچھا کہ کیا کہتے ہو اُس شخص کے حق مین جو کہتا ہے کہ مین بہشت کی امید نہین رکھتا اور نہ دوزخ سے ڈرتا ہون اور مُردار اور خون کھاتا ہون
اور بدون دیکھے گواہی دیتا ہون اور خدا سے نہین ڈرتا اور بدون رکوع اور سجود کے نماز پڑھتا ہون اور حق سے بغض رکھتا ہون اور فتنہ کو دوست رکھتا ہون
سو امام رح نے اپنے اصحاب سے پوچھا سو اُنھون نے کہا کہ وہ قائل کافر ہے سو امام رح نے تبسم کیا اور فرمایا کہ وہ مومن ہے بہشت اور دوزخ کے مالک سے ڈرتا ہے
نہ بہشت اور دوزخ سے اور مچھلی اور ٹلی کھاتا ہے اور کلمہ شہادتین کی گواہی دیتا ہے اور حالانکہ اُسنے خدا کو اور رسول کو نہین دیکھا اور خدا کے ظلم سے نہین ڈرتا اسواسطے
کہ وہ ظلم سے پاک ہے اور جنازے کی نماز پڑھتا ہے اور موت کو مبغوض رکھتا ہے اور مال کو جو فتنہ ہے دوست رکھتا ہے ظہیرالدین نے کہا کہ اس عبارت مین ایک طرح کا
استبعاد ہے تو اسطرح استعمال کرنا جائز نہین اور مین تو اس حکایت کی صحت کو امام رح کی طرف نہین مانتا اگرچہ ایسے کلام کے قائل کو کافر نہین کہتا مگر ایسے کلام
کو حرام کہتا ہون اور اُسکی تاویل اور توجیہ کو نہین مانتا خصوصاً اس زمانہ مین جسمین بدعات اور اقوال خلاف شرح ذات اور صفات حق تعالی مین پھیل پڑے ہین
انتہی من شرح الوہبانیہ کذا فی الطحطاوی ہم سبحان اللہ علماء دین ایسے قول پر اسقدر انکار کرتے ہین اگر ہمارے زمانہ کے مبتدعین اور بنیاکون کا کلام سنتے تو واللہ اعلم
کیا فرماتے اعوذ باللہ من سوء الادب قد فضول الکلام ثم رأیت شیخنا قال قد ینبغی نقلہ طے لنفسہ بالانکار روانہ ما کان ینبغی لہ ان یدونہ وباللہ التوفیق پھر ہمنے اپنے استاد کو دیکھا
فرماتے تھے کہ ابن شحنہ شارح وہبانیہ نے نقل کلام وہبانیہ سے اپنی ذات پر نفرین کی یعنے مین نے ایسے کلام موحش کو ناحق نقل کیا اور مصنف وہبانیہ کو
اسکا مدون کرنا اور کتاب مین داخل کرنا لائق نہ تھا اور خدا سے توفیق درستی کلام کی ہم مانگتے ہین ہم طحطاوی نے کہا ابن شحنہ کا عذر ظاہر ہے کہ وہ نظم وہبانیہ کا شارح
ہے اور اس نظم مین یہ بیت بھی داخل ہے صبی حشفتہ ظاہرہ بحیث لو رأہ الانسان ظنہ مختوناً ولا تقطع جلدۃ ذکرہ الا بتشدید الم ترک علی حالہ ایک لڑکا ہے جسکی سپاری
اسطرح نمود ہے کہ اگر آدمی اسکو دیکھے تو گمان کرے کہ اسکا ختنہ ہو چکا ہے اور اُسکے ذکر کی کھال قطع نہین ہو سکتی مگر سخت دردرسانی سے تو وہ اُسی حالت پر چھوڑا
جاے ہم ختنہ سے غرض انکشاف حشفہ ہے پھر جبکہ وہ خود نمودار ہو تو قطع کرنے کی حاجت نہین کشیخ اسلم وقال اہل النظر لا یطیق الختان ترک ایضاً مانند اُس بوڑھے
کے جو مسلمان ہو گیا اور واقفکارون نے کہا کہ یہ ختنے کی طاقت نہین رکھتا تو اُسکا بھی ختنہ کرنا ترک کیجاے ولو ختن ولم تقطع الجلدۃ کلہا ینظر فان قطع اکثر من
النصف کان ختاناً وان قطع النصف فما دونہ لا یکون ختاناً یعتد بہ لعدم الختان حقیقۃ وحکماً اور اگر ختنہ کیا اور سب کھال نہ کٹی تو دیکھنا چاہیے سو اگر نصف
کھال سے زیادہ کٹ گئی تو ختنہ ثابت ہو گیا اور اگر نصف کھال یا کم نصف سے کٹی تو ختنہ لائق شمار کے نہوا اسلیے کہ حقیقی ختنہ ہے نہ حکمی ہم ختنہ حقیقی وہ ہے جسمین سب کھال کٹے
اور حکمی ختنہ وہ ہے جسمین نصف سے اکثر کٹے لان للاکثر حکم الکل والاصل ان الختان سنۃ کما جاء فی الخبر وہو من شعائر الاسلام وخصائصہ فلو اجتمع اہل بلدۃ علی
ترکہ حاربہم الامام فلا یترک الا لعذر وعذر شیخ لا یطیقہ ظاہر اور اصل یہ ہے کہ ختنہ کرنا مردون کے حق مین سنت ہے چنانچہ حدیث مین وارد ہے اور وہ علامات اسلام اور
اُسکے مخصوصات سے ہے تو اگر ایک شہر کے لوگ ترک ختنہ پر اتفاق کرین تو مسلمانون کا حاکم اُنسے قتال و جدال کرے تو ختنہ کسی طرح ترک نہین ہو سکتا مگر عذر شرعی
سے اور جو بوڑھا کہ مسلمان ہو اور اُسکی طاقت نہین رکھتا ہے تو اُسکا عذر ظاہر ہے ہم ووقتہ غیر معلوم وقیل سبع سنین کذا فی الملتقی اور ختنہ کرنے کا وقت غیر معلوم ہے یعنی
کس عمر مین ختنہ کرنا چاہیے نص قطعی سے ثابت نہین اور بعضون نے کہا ختنہ کا وقت سات برس ہین کذا فی الملتقی ہم وجہ اسکی یہ ہے کہ سات برس کے لڑکے کو نماز کا
حکم ہے تو اُسی عمر مین اُسکا ختنہ کرنا چاہیے تاکہ خوب طہارت حاصل ہو یہ قول کافی مین مذکور ہے اور خزانہ اکمل مین تنا زیادہ کہا ہے کہ اگر اس سے کمتر ہو تو بہتر ہے اور اس سے
تھوڑا سا زیادہ ہو تو کچھ مضائقہ نہین اور بعضون نے کہا جبتک بالغ نہو ختنہ نہ کرے اسواسطے کہ ختنہ طہارت کیواسطے ہے اور قبل بلوغ کے اُسپر طہارت واجب نہین کذا فی الطحطاوی
وقیل عشر اور بعضون نے کہا کہ دس برس مین ختنہ کا وقت ہے ہم وجہ اسکی یہ ہے کہ دس برس کے لڑکے کو نماز کے واسطے حکم ہے تاکہ اُسکو عادت پڑے نماز کی وقیل اقصاہ اثنا عشرۃ
سنۃ وقیل العبرۃ بطاقتہ وہو الاشبہ اور بعضون نے کہا کہ انتہا مدت ختنہ بارہ برس ہین اور بعضون نے کہا طاقت طفل کا اعتبار ہے اور یہی قول مناسب تر بدلیل ہے
وقال ابوحنیفۃ رح لا علم لی بوقتہ ولم یرد عنہما فیہ شی فلذا اختلف المشائخ فیہ اور امام ابوحنیفہ رح نے کہا کہ مجکو علم نہین ختنہ کرنے کے وقت کا اور صاحبین سے

نہ اسمین کوئی روایت وارد نہین تو اسیواسطے عالمون کا آسمین اختلاف واقع ہوا وختان المرأۃ فی الحقیقۃ لیس سنۃ بل مکرمۃ للرجال اور عورت کا ختنہ سنت
نہین ہو بلکہ عورتون کا مردون کیواسطے تکریم ہو مم یعنے حق تعالی نے مشروعیت ختان نساسے مردون کا اکرام کیا اسواسطے کہ وہ الذ ہو جماع مین کذا فی الطحطاوی
وقیل سنۃ اور قول ضعیف یہ ہو کہ عورتون کا ختنہ سنت ہو۔ قد جمع السیوطی من ولد مختونا من الانبیاء علیہم الصلوۃ والسلام فقال ؎ وسبعۃ فی الرسل مختونا
لعمرک خلقۃ ؛ ثمان وتسع طیبون اکارم ؛ وہم زکریا شیث ادریس یوسف ؛ وحنظلۃ عیسیٰ وموسے وآدم ؛ ونوح شعیب سام لوط وصالح ؛ سلیمان یحیےٰ ہود یس
خاتم ؛ اور البتہ جلال الدین سیوطی نے نظم مین جمع کر دیا ہے تمام اُن انبیا علیہم الصلوۃ والسلام کو جو ختنہ ہوئے پیدا ہوئے سیوطی نے کہا کہ رسولون مین تیری
عمر کی قسم پیدائشی مختون مین سترہ رسول پاک نہایت بزرگی والے اور وہ یہ ہین حضرت زکریا اور حضرت شیث اور حضرت ادریس اور حضرت یوسف
اور حضرت حنظلہ اور حضرت عیسیٰ اور حضرت موسیٰ اور حضرت آدم اور حضرت نوح اور حضرت شعیب اور حضرت سام اور حضرت لوط اور حضرت صالح اور حضرت
سلیمان اور حضرت یحیےٰ اور حضرت ہود اور ہمارے حضرت خاتم الانبیا جنکا لقب مبارک یس ہی علیہم الصلوۃ والسلام مم طحطاوی نے کہا اس نظم سے صریح
معلوم ہوا کہ سام اور حنظلہ علیہما السلام بھی نبی مرسل ہین ویجوز کے الصغیر وبطہ قرحۃ وغیرہ من المداواۃ المصلحۃ اور جائز ہو طفل صغیر کا داغنا اور اُسکے زخم کو
چیرنا پھاڑنا اور اُسکے سواے اور علاج کرنا مصلحت کے سبب سے مم اور اسیطرح لڑکیون کے کان چھیدنا زینت کی منفعت کیواسطے درست ہو کذا فی الطحطاوی ویجوز
فصد البہائم وکیہا وکل علاج فیہ منفعۃ لہا اور جانورون کی فصد کھولنا اور اُنکو داغنا اور جس علاج مین کہ اُنکے واسطے فائدہ ہو درست ہو وجاز قتل ما یضر
منہا ککلب عقور وہرۃ تضر ویذبحہا ای الہرۃ ذبحا ولا یضربہا لانہ لا ینفیہا۔ ولا یحرقہا اور جانورون مین اُس جانور کا مار ڈالنا درست ہو جو موذی ضرر رسان ہو جیسے
کتا کاٹنے والا اور بلی ضرر پہونچانیوالی اور بلی موذی کو ذبح کر ڈالے اور اُسکو نہ مارے اسلیے کہ مار اُسکو فائدہ نہین کرتی اور نہ اُسکو آگ سے جلاوے وفی المبتغی یکرہ احراق
جراد وقملۃ وعقرب لا باس باحراق حطب فیہا نمل والقاء القملۃ لیس بادب اور مبتغی مین ہو کہ مکروہ ہو آگ سے جلانا ٹڈی اور جون اور بچھو کا اور کچھ مضائقہ نہین
اُن لکڑیون کے جلانے کا جنمین چیونٹیان ہین اور جون کا پھینکنا زمین پر ادب نہین ہو مم اسواسطے کہ جون دوسرے شخص پر چڑھیگی اور تکلیف دیگی یا ور مورث نسیان ہو اور
گرسنگی سے اُسکے ناحق تعذیب ہو تو اُسکا مارنا ہی بہتر ہو گرانے سے کذا فی الطحطاوی تبصرت وجازت المسابقۃ بالفرس والابل والارجل والرمی لیرتاض للجہاد
اور مسابقت یعنے باہم سبقت کرنا اور آگے نکلجانا گھوڑون اور اونٹون پر سوار ہوکر اور پیدل چلکر اور تیر اندازی کرکے جائز ہو جہاد کی ریاضت کے واسطے مم مسابقت
کی شرط یہ ہو کہ دوڑنے کی حد اتنی مقرر ہو کہ گھوڑا وہانتک دوڑ سکتا ہو اور ہر گھوڑے مین سبقت کا احتمال ہو اور اگر یہ معلوم ہو کہ ایک گھوڑا سبقت نہ کر سکیگا بالضرور تو جائز
نہین اسلیے کہ مسابقت خلاف قیاس جائز ہوئی احتیاج ریاضت کیوجہ سے اور اسصورت مین تو غیر کو ناحق اپنا مال دینا ہو اُس شرط سے جسمین منفعت نہین تو کیونکر جائز ہو گا
کذا فی المنح ریاضت جہاد کی قید سے معلوم ہوا کہ اگر مسابقت سے لہو ولعب منظور ہو اور دل بہلانا تو ایسا مسابقت مکروہ ہو کذا فی الطحطاوی وحرم شرط الجعل من الجانبین
اور حرام ہو مسابقت مین مال کا شرط کرنا دونون جانب سے مم صورت اُسکی یہ ہو کہ زید اور خالد نے گھوڑے دوڑائے اس شرط سے کہ اگر زید کا گھوڑا نکلجاے تو مال مشروط خالد دے
اور اگر خالد کا گھوڑا آگے بڑھجاے تو زید مال دے یہ اسواسطے حرام ہوا کہ صریح قمار ہو الا اذا ادخلا ثالثا محللا بشرطہ کما مر فی الحظر مگر دونون جانب سے مال کی شرط اُسوقت حرام نہین ہو
جبکہ دونون شخص تیسرے شخص محلل کو داخل کرلین اُسکی شرط کے ساتھ چنانچہ کتاب الحظر مین مذکور ہو چکا مم صورت ادخال محلل کی یہ ہو کہ مثلا زید اور خالد تیسرے شخص مثلا محمود سے کہین
کہ اگر تو ہم دونون سے سبقت کرجاے تو ہم دونون کے دو مال مشروط تو پاوے اور اگر ہم تجھپر سبقت کرجاوین تو ہم تجھسے کچھ نہ لین ولیکن جو زید وخالد مین مال مشروط ہوا ہو وہ بحال
خود باقی ہو جو اُنمین سے بڑھجاے وہ دوسرے سے مال مشروط کو لے یعنی اگر زید نے سبقت کی تو خالد سے لے اور اگر خالد نے سبقت کی تو زید سے لے اور اگر زید اور خالد دونون محمود
سے سبقت کر گئے تو اُنکو کچھ نہین لیکن محلل کی شرط یہ ہو کہ اُسکا گھوڑا زید اور خالد کے گھوڑون کے برابر ہو سبقت اور عدم سبقت کا احتمال رکھتا ہو اور اگر دونون سے دوڑ مین زیادہ ہو
یقینا یا دونون سے کمتر ہو یقینا تو جائز نہین باعتبار دلالت حدیث کے کذا فی الطحطاوی لا یحرم لو ن احد الجانبین استحسانا مال مشروط حرام نہین ایک جانب سے

استحسان کی دلیل سے ہی صورت اُسکی یہ ہی کہ مثلاً خالد کہے زید سے کہ اگر مین سبقت کرجاؤن تجھپر تو سو اشرفی تجھ سے لونگا اور اگر تو بڑھ جاے تو مین تجکو نہ دونگا
یہ اسواسطے جائز ہوا کہ یہ قمار نہین اسواسطے کہ قمار عبارت ہی دونون طرف کی ہارجیت کے احتمال سے سو یہان دونوں طرف اسکا احتمال نہین بلکہ ایک طرف
ہارنا ہی اور دوسری طرف جیتنا تو قمار کے مانند نہوا یہی وجہ ہی استحسان کی انتہی خلاصۃ الخ اور اگر ایک شخص نے سوارونکی جماعت سے کہا کہ جو تم مین سے آگے
بڑھجاے وہ مجھ سے اسقدر مال لے یا اُسنے تیرانداز ون سے کہا کہ جسکا تیر نشان پر لگے وہ اتنا پاوے تو یہ جائز ہی اور مسابقت کے مانند تھا مین اگر کسی مسئلہ مین
تنازع واقع ہوا در مصیب کیواسطے مال مقرر ہوا ایکجانب سے یا دونون جانب سے بشرط ادخال ثالث محلل کے اسلیے کہ حاجت کی وجہ سب کو شامل ہی کیونکہ دونون لوگ
مین سیکھنا اور مشق کرنا تقویت دین اور اعلاء کلمۃ اللہ کیطرف راجع ہی کذا فی الطحطاوی ولایجوز استباق فی غیر ہذہ الاربعۃ کالبغل بالجعل واما بلاجعل فیجوز فی کل شئی
وتمامہ فی الزیلعی اور ان چار کے سوا یعنے گھوڑے اور اونٹ اور پیادل اور تیراندازی کے سوا اور چیزون مین چنانچہ خچر پر سوار ہوکر مسابقت کرنا مال شرط
کرکے جائز نہین اور بدون مال کے تو ہر شی مین مسابقت جائز ہی اور اسکا پورا بیان زیلعی مین ہی ہم یہ سب مسائل مذکورہ مسابقت کے فتاوی عالمگیری
مین زیلعی سے منقول ہین اور یہ بھی مذکور ہی کہ باب مسابقت مین جواز مذکور سے مراد حلت ہی نہ استحقاق تو اگر مغلوب شخص مال مشروط کو نہ دے تو حاکم جبر سے اسکو
نہ دلا ویگا اور حکم قضا کو اسپر نافذ نہ کریگا ولا یصلی علی غیر الانبیاء ولا علی غیر الملائکۃ الا بطریق التبع اور لفظ صلوۃ کا سواے حضرت انبیا اور سواے حضرات
ملائکہ کے اور ون پر نہ بولا جاوے مگر بطریق پیروی ہم یعنے یون کہنا نچاہیے بالاستقلال کہ اللھم صل علی آل محمد وصل علی اصحاب محمد بلکہ بطریق متبعیت کے یون
کہنا درست ہی کہ اللھم صل علی محمد وعلی آلہ واصحابہ واولیاء امتہ طحطاوی نے کہا بعضون نے غیر انبیا علیہم الصلوۃ والتسلیم پر صلوۃ کا لفظ بالاستقلال جائز کہا اسواسطے
کہ حدیث صحیح مین وارد ہی کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللھم صل علی آل ابی اوفی وقولہ تعالی ہو الذی یصلی علیکم واولئک علیہم صلوات لیکن جمہور
علما اسکے مانع ہین اسواسطے کہ حضرات انبیا کے ذکر کی یہ خاص علامت ہی تو غیر انبیا انکے ساتھ شریک نہونگے اور جو آیت اور حدیث مذکور ہی وہ دعا پر محمول ہی اور اسمین
اختلاف ہی کہ آیا یہ مکروہ تحریمی ہی یا تنزیہی یا ترک اولی ایسا ذکر کیا ہی نووی نے اذکار مین اور کہا ہی کہ صحیح قول یہ ہی کہ کراہت تنزیہی ہی اور حضرات انبیا کیواسطے دعا کرنا
بلفظ صلوۃ اسواسطے مشروع ہوا کہ اسمین تعظیم اور تکریم ہی ابو العالیہ نے کہا کہ معنی صلوۃ اللہ علی نبیہ کی ثنا کرنا ہی حق تعالے کا اپنے رسول پر ملائکہ کے نزدیک اور
صلوۃ ملائکہ سے دعا مراد ہی فتح الباری شرح بخاری مین کہا ہی کہ یہ بہترین اقوال ہی اور اسیطرح صلوۃ غیر ملائکہ سے دعا مراد ہی اور خدا سے تمنا کرنی طلبگاری سول
مقبول صلے اللہ علیہ وسلم پر کذا فی الطحطاوی وہل یجوز الترحم علے النبی قولان زیلعی قلت وفی الذخیرۃ انہ یکرہ اور کیا جائز ہی لفظ ترحم کا نبی پر اسمین دو قول ہین
جواز اور عدم جواز کذا فی الزیلعی مین کہتا ہون اور ذخیرہ مین ہی کہ ترحم کا لفظ نبی پر بولنا مکروہ ہی یعنے یون کہنا اللھم ترحم علی محمد جائز نہین ہم بعضون نے کہا
کہ لفظ ترحم کا جائز نہین اسلیے کہ صلوۃ کے مانند تعظیم پر دلالت نہین کرتا ہی واسطے غیر انبیا اور ملائکہ کو اسی لفظ سے دعا کرتے ہین اور تحصیل حاصل بھی ہی اسواسطے
کہ انبیا مرحوم ہین یقیناً اور بعضون نے کہا کہ اللھم ترحم علی محمد کہنا جائز ہی اسواسطے کہ سب عباد سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم زیادہ تر مشتاق ہین رحمت الٰہی کے خزانہ
المحل مین ہی کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر کرنا اسماء معظمہ سے واجب ہی تو فقیر غریب مسکین فرید طرید کہنا جائز نہین اور عرب کی تعظیم واجب ہی خصوصاً اہل
حرمین کی حضرت کے سبب سے خصوصاً مہاجرین اور انصار کی اولاد کی اور مقدم ہی تعظیم اولاد علی اور ابی بکر اور عمر اور عثمان کے ہین رضی اللہ عنہم انتہی کذا فی الطحطاوی
وجوزہ السیوطی تبعاً لا استقلالا فلیکن التوفیق وباللہ التوفیق اور سیوطی نے اسکو جائز کہا تبعاً لا استقلالا تو دونون قولون کا اختلاف رفع ہوگیا اور خدا
سے ہم توفیق خیر کی مانگتے ہین ویستحب الترضی للصحابۃ اور مستحب ہی صحابہ کرام کو رضی اللہ عنہم کہنا ہم اسواسطے کہ صحابہ کرام طلب رضاے الٰہی مین نہایت
سرگرم تھے اور خوشنودی حق کیواسطے جانبازی کرتے تھے تو رضی اللہ عنہم کے وہی زیادہ تر سزاوار ہین امت کے اور لوگ اگرچہ قطب الاقطاب ہون انکے ادنی
مرتبہ والے کی برابر نہین ہوسکتے جسکو اسمین تردد ہو وہ احادیث صحیحہ کو دیکھے وکذا من اختلف فی نبوتہ کذی القرنین ولقمان اور اسیطرح رضی اللہ عنہ کہنا مستحب ہی

ان لوگون کو جنکی نبوت مین اختلاف ہر جیسا کہ ذوالقرنین اور لقمان رضی اللہ عنہما دیل یقال صلی اللہ علے الانبیاء و علیہ وسلم کما فی شرح المقدمۃ للکرمانی اور بعضون نے کہا جنکی نبوت مین اختلاف ہر آنکے نام لینے کے وقت یون کہے صلی اللہ علی الانبیاء و علیہ وسلم چنانچہ کرمانی کی شرح مقدمہ مین مذکور ہر والترحم للتابعین ومن بعدہم من العلماء والعباد وسائر الاخیار اور ترحم کا لفظ تابعین کیواسطے ہر اور جو اُنکے بعد ہین از قسم علماء اور عباد اور باقی نیک لوگ تابعین وہ لوگ ہین جنھون نے حضرت کو نہین دیکھا (یعنے صلے اللہ علیہ وسلم) مگر صحابہ کرام کو دیکھا چنانچہ امام زین العابدین (یعنے رحمۃ اللہ علیہ) اور حسن بصری رحمۃ اللہ علیہما وکذا یجوز عکسہ ہو الترحم للصحابۃ و الترضی للتابعین ومن بعدہم علے الراجح ذکرہ الکرمانی اور اسیطرح عکس اُسکا جائز ہر یعنے ترحم صحابہ کیواسطے اور رضی اللہ عنہم تابعین اور اُنکے بعد کے صالحین کیواسطے بنابر قول راجح کے ایسا ذکر کیا ہر کرمانی نے م ولہذا کتب فقہ مین امام رح کے نام پر رضی اللہ عنہ اور رحمۃ اللہ علیہ دونون لفظ مذکور ہین وقال الزیلعی الاولے ان یدعو للصحابۃ بالترضی والتابعین بالرحمۃ ولمن بعدہم بالمغفرۃ والتجاوز اور زیلعی نے کہا بہتر یہ ہر کہ صحابہ کے واسطے رضی اللہ عنہم کے لفظ سے دعا کرے اور تابعین کیواسطے رحمۃ اللہ علیہم اور اُنکے بعد اور لوگون کے واسطے غفر اللہ لہم (خدا اُنکو بخشے) اور تجاوز اللہ عنہم (اللہ اُنسے درگذر کرے) کے لفظ سے دعا کرے ہم مغفرت اور تجاوز کی اسلیے دعا ہوئی کہ تابعین کے بعد ذنوب کی کثرت ہوئی اور امور دینیہ کے اہتمام مین قلت ہو گئی کذا فی الطحطاوی عن الحموی والاعطاء باسم النیروز والمہرجان لا یجوز ای الہدایا باسم ہذین الیومین حرام اور نوروز اور مہرجان کے نام سے دینا جائز نہین یعنے تحائف رسانی ان دونون کے نام سے حرام ہر م نوروز عبارت ہر آفتاب کے آنے سے برج حمل مین وہ پہلی تاریخ ہر فروردی ماہ کی اور مہرجان سولھوین تاریخ ہر مہرماہ کی آتش پرست دونون دنوکین عید کرتے تھے اہل اسلام پر مشابہت کفار کی حرام ہوئی اسیطرح ہولی اور دیوالی مسلمانون کو حرام ہر کہ مشابہت ہر ہنود کی وان قصد تعظیمہ کما یعظمہ المشرکون یکفر قال ابو حفص الکبیر رجل عبد اللہ خمسین سنۃ ثم اہدی لمشرک یوم النیروز بیضۃ یرید تعظیم الیوم فقد کفر حبطت اعمالہ انتہی اور اگر نوروز کی تعظیم اور تکریم مقصود ہو جسطرح مشرک اُسکی تعظیم کرتے ہین تو تعظیم کرنیوالا کافر ہو جاویگا ابو حفص کبیر نے کہا اگر ایک مرد نے حق تعالی کی عبادت کی ۵۰ برس پھر مشرک کو تحفہ بھیجا ایک انڈا نوروز کے دن بقصد تعظیم نوروز کے تو بیشک وہ کافر ہو گیا اور اُسکا عمل حبط ہو گیا یعنے ساری عبادت اکارت ہو گئی انتہی کلامہ ولو اہدی المسلم ولم یرد تعظیم الیوم بل جری علے عادۃ الناس لا یکفر اور اگر مسلمان کو نوروز کے دن تحفہ بھیجا اور اُسدن کی تعظیم کا ارادہ نہ کیا بلکہ تحفہ رسانی مین لوگون کی عادت پر چلا تو کافر نہوگا وینبغی ان یفعلہ قبلہ او بعدہ نفیا للشبہۃ اور لائق یہ ہر کہ نوروز سے پہلے یا بعد اُسکے تحفہ رسانی کرے شبہہ دفع کرنے کیواسطے یعنی نوروز کے دن اگرچہ تعظیم کا قصد نہو لیکن مشابہت کفار کی بلاشک ہر تو آگے پیچھے کرنا چاہیے دفع اشتباہ کیواسطے ولو شری فیہ مالم یشترہ قبلہ ان اراد تعظیمہ کفر وان اراد الاکل والشرب والتنعم لا یکفر زیلعی اور اگر نوروز کے دن وہ چیز خریدی جو اُسکے قبل خریدنہ کی تھی اگر نوروز کی تعظیم کا ارادہ اُس خریداری سے ہر تو کافر ہو گیا اور اگر کھانے پینے اور لذت ستانی کا قصد کیا تو کافر نہوگا کذا فی الزیلعی ولا باس بلبس القلانس غیر حریر کرباس علیہ ابریسم فوق اربع اصابع سراجیہ اور کچھ مضائقہ نہین قلانس کے پہننے مین سوائے ریشمی کے اور سوائے اُس کپڑے کے جسپر ریشم ہر چار انگلیون سے زیادہ کذا فی السراجیہ م قلانس جمع ہر قلنسوہ کی اور قلنسوہ کلاہ عجمی ہر کہ اہل عجم اُسکو سر پر رکھتے ہین کذا فی الجوہرہ مصنف جمع کا لفظ اسواسطے لایا کہ سفید اور رنگین سب اقسام کو شامل ہو ذخیرہ مین ہر کہ قلنسوہ گوشہ دار ہوتا ہر کذا فی الطحطاوی وصح انہ حرم لبسہا اور ریشمی قلنسوہ اور جسپر ریشم ہو چار انگل سے زیادہ اُسکے پہننے کی حرمت صحیح قول سے ثابت ہر برخلاف اُس قول کے جو شرح مسکین مین قلنسوہ حریری کی حلت مذکور ہر کذا فی الطحطاوی وندب لبس السواد وارسال ذنب العمامۃ بین کتفیہ الی وسط ظہرہ وقیل لموضع الجلوس وقیل شبر اور مستحب ہر لباس سیاہ اور عمامہ کا شملہ لٹکانا درمیان دونون مونڈھون کے آدھی پیٹھ تک اور بعضون نے کہا بیٹھنے کے مقام تک اور بعضون نے کہا ایک بالشت ویکرہ اللون الاحمر والمعصفر للرجال کما مر فی باب الکراہیۃ لبس المعصفر والمزعفر لقول ابن عمر رضی اللہ عنہما نہانا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم عن لبس المعصفر وقال ایاکم والاحمر فانہا زی الشیطان اور مردون کو مکروہ ہر چنانچہ باب الکراہیۃ مین گذرا پہننا کسم کا اور زعفران کے رنگین کپڑے کا بدلیل قول عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے کہ منع کیا ہمکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لباس معصفر سے منع فرمایا اور فرمایا کہ بچو سرخ سے کہ وہ ہیئت اور لباس ہر شیطان کا ویستحب التجمل وقد اباح اللہ الزینۃ بقولہ تعالی قل من حرم زینۃ اللہ التی اخرج لعبادہ الآیۃ اور

تین اور ایک ہیں اور سات میں مباینت ہے تو ہم نے انکے تمام عدد رؤس کو یعنے سات کو لیا تو ہمارے پاس اعداد ماخوذہ رؤس سے دو اور تین اور پانچ اور سات تین ہوئے اور یہ سب عدد متباین ہیں تو ہم نے دو کو تین میں ضرب کیا چھ حاصل ہوئے پھر اس حاصل کو پانچ میں ضرب کیا ۳۰ حاصل ہوئے پھر ۳۰ کو ۷ میں ضرب کیا ۲۱۰ حاصل ہوئے اسی عدد اخیر کا نام جزء سہم اور مضروب ہے پھر ہم نے اس مبلغ کو اصل مسئلہ یعنے ۲۴ میں ضرب کیا تو مجموع ۵۰۴۰ ہوئے انہیں سے مسئلہ صحیح ہوگا سب فریقوں پر اسواسطے کہ دو زوجہ کا حصہ اصل مسئلہ سے تین سہم تھے انکو مضروب میں یعنے ۲۱۰ میں ضرب کیا ۶۳۰ حاصل ہوئے تو ہر زوجہ کو انمیں سے ۳۱۵ سہم ملے اور چھ دادیوں کا حصہ چار سہم کہ تھا اسکو بھی مضروب مذکور میں ضرب کیا ۸۴۰ حاصل ہوئے تو ہر ایک دادی کو ۱۴۰ سہم ملے اور دس بیٹیوں کے سہم سولہ تھے اسکو بھی مضروب مذکور میں ضرب کیا ۳۳۶۰ حاصل ہوئے تو ہر بیٹی کو ۳۳۶ سہم ملے اور سات چچوں کا حصہ ایک تھا اسکو بھی اسی مضروب میں ضرب کیا ۲۱۰ حاصل ہوئے تو ہر چچا کو ۳۰ سہم ملے اور مجموعہ ان حصوں کا ۵۰۴۰ ہے کذا فی الشرنبلالی والطحطاوی نے کہا جزء سہم بیان عبارت ہے مبلغ ثالث سے کیونکہ عدد اول اور ثانی کی ضرب سے ایک مبلغ حاصل ہوا اور اس مبلغ کے ضرب کرنے سے عدد ثالث میں مبلغ ثانی حاصل ہوا اور مبلغ ثانی کی ضرب سے عدد رابع میں مبلغ ثالث ہوا اور یہی مبلغ ثالث جزء سہم ہے اور سہام بنات اور جدات کا توافق مثال سابق سے ظاہر ہو گیا شارح نے یہ تکمیل اسواسطے ذکر کی کہ اگر یہ موافقت نہ ہوتی تو عدد مذکور سے تصحیح زیادہ ہوجاتی باب مصنف معرفت تماثل اور توافق اور تداخل اور تباین کا قاعدہ ذکر کرتا ہے **واذا اردت معرفة التماثل والتوافق والتداخل والتباين بين العددين** فہذہ مقدمۃ یحتاج الیہا فی تقسیم الترکۃ اور جبکہ تو چاہے شناخت تماثل اور توافق اور تداخل اور تباین کے کوئی سے دو عددوں میں شرح نے کہا اس مقدمہ کی طرف حاجت پڑتی ہے ترکہ کی تقسیم میں یعنے اعداد مستحقین پر قسمت کرنا بلا کسر بدون یاد رکھنے اس مقدمہ کے نہیں ہو سکتا **فتماثل العددين كون احدهما مساويا للاخر كثلثة وثلثة** سو دو عدد کا تماثل ہونا ایک عدد کا برابر دوسرے عدد کے جیسا کہ تین اور تین ہیں اور ایسے دونوں عددوں کو متماثلین کہتے ہیں اور یہاں اسکا اعتبار کرنا ضرور ہے کہ دونوں عدد دو محل میں واقع ہوں جیسا کہ رؤس اور سہام میں اور اگر محل کا اعتبار نہ کیجیے تو تین مطلق میں تعدد نہیں تو متصف بمتماثلات نہ ہونگے قہستانی کذا فی الشرنبلالی والطحطاوی **وتداخل العددين المختلفين باحد امرين على ما هنا اما بان يعد اقلهما الاكثر اى يفنيه او يكون اكثر العددين منقسما على الاقل قسمة صحيحة بلا كسر كثلثة مع ستة او تسعة** اور عددین مختلفین کا تداخل بنا بر اس مقام کے متحقق ہوتا ہے احد الامرین سے یا اس طرح پر کہ عدد کم عدد اکثر کو فنا کر دے اور مٹا دے یا اکثر عدد کمتر عدد پر منقسم ہو جائے قسمت صحیحہ بدون کسر کے جیسے تین چھ کا یا نو ہے تو اقل اکثر کو فنا کر دے یعنے اگر اقل کو اکثر سے دو بار یا زیادہ گرائیں تو اکثر سے کچھ باقی نہ رہے چنانچہ تین اور چھ تو اگر تین کو چھ سے دو بار گرائے تو چھ بالکل فانی ہو جائے اور اسیطرح اگر نو سے تین کو تین بار گرائے تو کچھ باقی نہ رہے تو ایسے عددوں کو اصطلاح میں متداخلین کہتے ہیں برخلاف آٹھ کے کہ وہ تین کے گرانے سے فانی نہیں ہوتا اور شرح میں تداخل کی تعریف میں دو امر اور زیادہ مذکور کیے ہیں ایک یہ کہ تداخل وہ ہے کہ اگر مثل اقل کو یا امثال اقل کو زیادہ کیجیے تو اکثر کے برابر ہو جائے دوسرا یہ کہ اقل جزء ہو اکثر کا شرح نے کہا کہ یہ مذکور من قبیل اختلاف فی العبارۃ کے ہے **وتوافق العددين ان لا يعد احدهما الآخر اى لا يفنى اقلهما الاكثر لكن يعدهما عدد ثالث كالثمانية مع العشرين يعدهما اربعة فهما متوافقان بالربع** اور توافق عددین کا یہ ہے کہ کمتر عدد اکثر عدد کو فنا نہ کرے لیکن اقل اور اکثر دونوں کو تیسرا عدد فنا کر دے چنانچہ آٹھ بیس کے ساتھ کہ ان دونوں کو چار فنا کر دیتا ہے تو آٹھ اور چار میں توافق بالربع ہے اور توافق عددین یعنے دو عدد کا موافقت کرنا ایک جزء میں یعنے نصف یا ثلث یا ربع وغیرہا میں معلوم کرنا ہے کہ قول اصح میں واحد عدد میں داخل نہیں اسواسطے کہ عدد عبارت ہے کمیت متالفہ عن الوحدات سے اور واحد ایسا نہیں ہے تو مصنف کی تعریف توافق کی صحیح ہے اور اگر عدد کی تعریف یوں کیجیے کہ مراتب عددین واقع ہو یا کم ہو کے جو اس میں پڑے تو اس میں واحد بھی داخل ہے تو یہاں یوں کہنے کی احتیاج ہوگی کہ توافق العددین یہ ہے کہ اقل اکثر کو فنا نہ کرے لیکن انکو عدد ثالث جو واحد کے سوا ہے فنا کرے اسواسطے کہ واحد تو جمیع اعداد کو فنا کرتا ہے اور اصطلاح میں ما بین واحد اور کسی شے کے تداخل نہیں بلکہ تباین ہے کذا فی الشرنبلالی والطحطاوی ملتقطا **وتباين العددين ان لا يعد العددين المختلفين معا عدد ثالث اصلا كالتسعة مع العشرة** اور دو عددوں کا تباین اس طرح ہوتا ہے کہ

عددین مختلفین کو ساتھ ہی تیسرا عدد اصلاً فنا نہیں کرتا چنانچہ نو دس کے ساتھ ہم یعنے نو اور دس کو ساتھ ہی کوئی اور عدد سوائے ایک کے نہیں مٹا دیتا اور واحد علیٰ
حدہ عدد نہیں ہے اور چونکہ تماثل اور تداخل کی معرفت میں پوشیدگی نہ تھی بلکہ توافق اور تباین کی معرفت میں البتہ پوشیدگی تھی لہذا مصنف نے اسکی توضیح قول آئندہ سے
شروع کی **واذا اردت معرفة التوافق والتباين بين العددين المختلفين اسقط الاقل من الاكثر من الجانبين مرارا حتى اذا اتفقا في درجة واحدة**
اور جبکہ تو ارادہ کرے مابین عددین مختلفین کے توافق اور تباین کی شناخت کا تو اقل کو اکثر عدد سے چند بار ساقط اور کم کر یہاں تک کہ دونوں عدد ایک درجہ میں
متفق ہو جاویں ہم مثلاً جبکہ دس سے سات کو گرایا باقی رہے تین اور جبکہ تین کو دو بار سات سے گرایا باقی رہا ایک اور جبکہ ایک کو دو بار تین سے گرایا تو بھی ایسا ہی
باقی رہا تو دس اور سات بسبب اسقاط اقل کے جانبین سے چند بار متفق ہو گئے واحد میں یعنے ایک ہی باقی رہا دونوں عددوں میں سے اسقاط کے درجات میں
**فان توافقا في واحد تباينا ولا وفق** سو اگر بعد اسقاط مذکور کے دونوں عدد متفق ہو جاویں واحد میں تو وہ دونوں عدد متباین ہیں اور انکے دونوں میں وفق نہیں **وان**
**توافقا في اثنين فبالنصف** اور اگر عددین مختلفین باہم توافق کریں دو میں تو وہ دونوں عدد متوافقین بالنصف ہیں ہم مثلاً اگر اٹھارہ سے آٹھ کو دو بار ساقط کیجیے تو
دو باقی رہینگے اور جبکہ دو کو تین بار آٹھ سے گرائے تو بھی دو ہی باقی رہینگے تو یہ دونوں عدد یعنے اٹھارہ اور آٹھ متوافقین بالنصف ہیں کذا فی الشریفیۃ طحطاوی نے
کہا توافق بالنصف یا توافق بالثلث و نظائرہا کا مطلب یہ ہے کہ مخرج نصف یا ثلث یا ربع کا ان دونوں عددوں کو فنا کر دیتا ہے **او ثلثة فبالثلث هكذا الى العشرة**
**ويسمى الكسور المنطقة** یا عددین تین میں باہم متفق ہیں تو وہ متوافقین بالثلث ہیں اسیطرح دس تک اور انکو کسور منطقہ کہتے ہیں ہم یعنے اگر عددین دو میں توافق کریں
چنانچہ چار اور دس تو وہ متوافقین بالنصف ہیں اور اگر تین میں توافق کریں چنانچہ نو اور بارہ ہیں تو وہ متوافقین بالثلث ہیں اور اگر چار میں توافق کریں
چنانچہ آٹھ اور بارہ تو متوافقین بالربع ہیں اور پانچ کے توافق میں متوافقین بالخمس ہیں چنانچہ دس اور پندرہ اور چھ میں بالسدس چنانچہ بارہ اور اٹھارہ اور
سات میں بالسبع چنانچہ چودہ اور اکیس اور آٹھ میں بالثمن چنانچہ سولہ اور چوبیس اور نو میں بالتسع چنانچہ اٹھارہ اور ستائیس اور دس کے اتفاق میں متوافقین
بالعشر ہیں چنانچہ ۲۰ اور ۳۰ اور انکو کسور منطقہ کہتے ہیں یعنے تعبیر کسر کی بدون اضافت کرنے کے اسکے مخرج کی طرف ممکن ہے چنانچہ یوں کہنا کہ نصف اور ثلث
اور ربع الی آخر الکسور المنطقۃ بخلاف کسر اصم کے کہ اسم سے تعبیر کرنا بدون اضافت اسکے مخرج کے ممکن نہیں چنانچہ یوں کہنا جزء من احد عشر یعنے گیارہ کا ایک جزء
اسکو اصم یعنے گونگا کہا باعتبار مجاز کے اسواسطے کہ کسر کا بولنا مسموع نہیں کذا فی الطحطاوی **او احد عشر فبجزء من احد عشر وهكذا ويسمى الاصم** یا عددین نے توافق
کیا گیارہ میں تو وہ دونوں عدد گیارہ کے ایک جزء میں متوافق ہیں اور اسی طرح بارہ یا تیرہ کا ایک جزء اور یہ کسر ہے اصم ہم چنانچہ ۲۲ اور ۳۳ کو فقط گیارہ فنا کرتا ہے
اور گیارہ گیارھویں جزء کا مخرج ہے تو دونوں عدد گیارھویں جزء میں متوافق ہیں اور اسی طرح توافق ہونا بارھویں جزء میں چنانچہ ۲۴ اور ۳۶ میں اور تیرھویں میں
چنانچہ ۲۶ اور ۳۹ میں اور اسی طرح انیسویں جزء میں توافق چنانچہ ۳۸ اور ۵۷ میں کذا فی الطحطاوی ملخصاً تتمہ خلاصہ مقام یہ ہے کہ واحد کے سوا جو دو عدد ہوں
اگر دونوں برابر ہیں تو عددین متماثلین ہیں ورنہ اگر اقل اکثر کو فنا کر دے تو وہ متداخلین ہیں ورنہ اگر دونوں کو تیسرا عدد فنا کر دے تو وہ متوافقین ہیں اور جس کسر کا
عدد ثالث مخرج ہے وہی کسر ان دونوں عددوں کا وفق ہے اور اگر عدد ثالث انکو فنا نہ کرے تو وہ متباینین ہیں اور تماثل تو ظاہر ہے اور باقی یعنے تداخل اور توافق
اور تباین پہچانے جاتے ہیں عدد اکثر کی قسمت کرنے سے اقل پر تو اگر قسمت سے کچھ باقی نہ رہے تو وہ متداخلین ہیں اور اگر باقی رہے تو مقسوم علیہ باقی پر
قسمت کیا جاوے اسی طرح چند بار کیا جاوے یہاں تک کہ کچھ باقی نہ رہے تو وہ عددین متوافقین ہیں اور پچھلا مقسوم علیہ وہی دونوں کا فنا کرنے والا
ہے یا باقی رہے ایک تو وہ متباینین ہیں کذا فی خلاصۃ الحساب **واذا اردت معرفة نصيب كل فريق كالبنات والجدات والاعمام وغيرهم من التصحيح الذي**
**استقام على الكل فاضرب ما كان لهم لكل فريق من اصل المسئلة فيما اي في جزء السهم الذي ضربته في اصل المسئلة يخرج نصيبه اي ذلك**
**الفريق** اور جبکہ تو ارادہ کرے معرفت ہر فریق کے نصیب کی چنانچہ بنات اور جدات اور اعمام وغیرہم کے اس تصحیح سے جو مستقیم ہو چکی ہر فریق پر جو

ہر فریق کا حصہ تھا اصل مسئلے سے اُسکو ضرب کر اُس جزء سہم اور مضروب میں جسکو تو نے ضرب کیا ہے اصل مسئلے میں تو اس فریق کا حصہ نکل آویگا ہم مثلاً ماثر کی مثال مذکور میں جزء سہم اور مضروب ۲۱۰ تھا اور حصہ زوجتین کا تین تھا اصل مسئلے یعنی ۲۴ سے تو جب تین کو ضرب کیا ۲۱۰ میں تو ۶۳۰ حاصل ہوئے تو معلوم ہوا کہ ۵۰۴۰ کی تصحیح سے زوجتین کا حصہ ۶۳۰ ہے وعلی ہذا القیاس معرفت نصیب بنات وجدات واعمام ثم اذا اردت معرفۃ نصیب کل واحد من احاد ذلک الفریق ضربت سہام کل وارث فی جزء السہم المضروب یخرج نصیبہ پھر جبکہ تو ارادہ کرے اس فریق کے ہر ہر واحد کے حصہ کی معرفت کا تو ہر وارث کے سہام کو جزء سہم مضروب میں ضرب کر اُسکا حصہ نکل آویگا ہم تو مسئلہ مذکورہ میں تباین اعداد رؤس کے وجہ سے زوجتین کا حصہ اصل مسئلے میں تین سہم کا تھا پھر جب تین کو دو زوجہ پر تقسیم کیا تو ہر ایک کا حصہ ایک اور نصف یعنی ڈیڑھ ہوا سو اُسکو جبکہ مضروب یعنی دو سو دس میں ضرب کیا ۳۱۵ حاصل ہوئے سو یہی حصہ ہے ہر زوجہ کا اور بنات کا نصیب اصل مسئلے سے سولہ سہم کا تھا پھر جب اُسکو عدد رؤس یعنی ۱۰ پر قسمت کیا تو ایک اور تین خمس خارج ہوئے سو اسکو جبکہ اسی مضروب میں ضرب کیا ۳۳۶ حاصل ہوئے یہ حصہ ہوا ہر بیٹی کا اور جدات کا حصہ اصل مسئلے سے چار سہم کا تھا پھر جب اُسکو چھ دادیوں پر قسمت کیا تو ایک سہم کی دو تہائیاں حاصل ہوئیں سو اُسکو جبکہ مضروب مذکور میں ضرب کیا ۱۴۰ حاصل ہوئے یہ حصہ ٹھہرا ہر دادی کا اور اعمام کا حصہ اصل مسئلے ایک سہم کا تھا پھر جب اسکو سات چچوں پر قسمت کیا تو سبع یعنی ساتواں حصہ حاصل ہوا سو اُسکو جب مضروب مذکور میں ضرب کیا ۳۰ حاصل ہوئے یہی حصہ ہے ہر چچا کا والاوضح طریق النسبۃ اور ہر وارث کے حصے کی شناخت میں واضح تر نسبت کا طریقہ ہے اسواسطے کہ اس طریق میں قسمت اور ضرب کی طرف حاجت نہیں پڑتی برخلاف اور طریقوں کے وہو ان تنسب سہام کل فریق من اصل المسئلۃ الی عدد رؤسہم وحدہم ثم تعطی بمثل تلک النسبۃ من المضروب لکل واحد من احاد ذلک الفریق اور وہ یعنی نسبت کا طریقہ یہ ہے کہ اصل مسئلے سے ہر فریق کے سہام کو نسبت کرے تو فقط اُنکے عدد رؤس کیطرف پھر اسی نسبت کے مانند دے تو مضروب سے اس فریق کے ہر ایک شخص کو ہم تو مسئلہ مذکورہ میں جبکہ تو نے سہام زوجتین کی نسبت کی اُنکے عدد رؤس کی طرف یعنی تین کی دو کی طرف تو مثل اور نصف یعنی ڈیوڑھی نسبت ہوئی اور جبکہ تو نے ہر زوجہ کو مضروب یعنی ۲۱۰ سے اسی نسبت کے مانند دیا تو ۳۱۵ ہوئے اسواسطے کہ اگر ۲۱۰ کو ڈیوڑھا کیجیے تو ۳۱۵ ہوتے ہیں اور جبکہ سہام بنات یعنی سولہ کو اُنکے عدد رؤس یعنی دس کیطرف نسبت کیا تو مثل اور تین خمس مثل کی نسبت حاصل ہوئے پھر جبکہ ہر بیٹی کو مثل مضروب اور اُسکے تین خمس کے مانند دیا تو ہر بیٹی کو ۳۳۶ پہونچے اور جبکہ سہام جدات کو اُنکے عدد رؤس کی طرف یعنی چار کو چھ کی طرف نسبت کیا تو واحد کے ثلثین کی نسبت پائی گئی اور جبکہ ہر جدہ کو مضروب کی دو تہائیاں دیں تو ۱۴۰ کا حصہ ہوا اور جبکہ سہام اعمام کو اُنکے عدد رؤس کی طرف یعنی ایک کو سات کی طرف نسبت کیا تو سبع یعنی ساتویں حصے کی نسبت پائی تو جبکہ مضروب کا ساتواں حصہ ہر چچا کو دیا تو تیس حاصل ہوئے فائدہ چونکہ مواریث سے مقصود یہ ہے کہ ہر وارث کو اُسکا حق دیا جاوے تو اس اہتمام کے واسطے علما نے اُسکے تین طریقے مذکور کیے ہیں دو طریقے مذکور ہو گئے ایک طریقہ ضرب سہام ہر وارث کا اور دوسرا طریقہ نسبت کا جو اظہر اور اوضح ہے اور تیسرا طریقہ قسمت مضروب کا ہے وہ یہ ہے کہ مضروب کو قسمت کر جس فریق پر تو چاہے پھر خارج قسمت کو اسی فریق مقسوم علیہم پر ضرب کر تو حاصل ضرب حصہ ہوگا اس فریق کے ہر واحد کا تو مسئلہ مذکور میں جبکہ تو نے مضروب یعنی ۲۱۰ کو دو زوجہ پر قسمت کیا خارج قسمت ۱۰۵ ہوا پھر جبکہ اس خارج کو دونوں زوجہ کے نصیب میں جو اصل مسئلے میں تھا یعنی تین میں ضرب کیا ۳۱۵ حاصل ہوئے تو یہی حصہ ہوا ہر زوجہ کا اور جبکہ مضروب مذکور کو دس بیٹیوں پر قسمت کیا خارج قسمت ۲۱ ہوا پھر جب اسکو اُنکے اصل مسئلے کے نصیب میں یعنی سولہ میں ضرب کیا ۳۳۶ حاصل ہوئے یہی حصہ ہے ہر بیٹی کا اور جبکہ اسی مضروب کو چھ دادیوں پر قسمت کیا تو ۳۵ حاصل ہوئے پھر جبکہ اُنکو جدات کے اصل مسئلے کے نصیب میں یعنی چار میں ضرب کیا ۱۴۰ ہوئے یہی حصہ ہے ہر دادی کا اور جبکہ مضروب مذکور کو اعمام سبعہ پر قسمت کیا تو ۳۰ حاصل ہوئے پھر جبکہ اس خارج کو اُنکے اصل مسئلہ کے نصیب میں یعنی ایک میں ضرب کیا ۳۰ حاصل ہوئے یہی حصہ ہے ہر چچا کا کذا فی الطحطاوی واذا اردت قسمۃ الترکۃ بین الورثۃ والغرماء یعنی کلا واحدۃ او معا لتقدم الغرماء علی قسمۃ المواریث کما فی شرح السراجیۃ للسید اور جبکہ تو چاہے ورثہ اور ارباب دیون کے ترکہ قسمت کرنا چاہے یعنی فقط وارثوں میں یا فقط دائنوں میں نہ ایک ساتھ دونوں میں بسبب مقدم ہونے ارباب

دیون کے موارث کی قسمت پر چنانچہ حیدر کی شرح سراجیہ مین یہ مطلب مشرح مذکور ہے اور وجہ اسکی یہ ہے کہ جب ترکہ پورا پڑا اداے جمیع دیون مین اور کچھ باقی رہا تو ارباب دیون مین اب قسمت کرنیکی کچھ حاجت نہ رہی وارثون مین البتہ قسمت ہوگی اور اگر ترکہ اداے دیون مین کافی نہ ہوا تو وارثون کے لیے کچھ باقی نہ رہا تو ابین ورثہ کے قسمت بھی نہوگی حاشیہ عجم زادہ مین ہے بین الطائفتین قسمت ترکہ سے مراد یہ ہے کہ ہر گروہ کے افراد مین بالاختصاص قسمت ہوگی نہ بالاشتراک بین الطائفتین کذا فی الطحطاوی **فان کان بین الترکۃ والتصحیح مماثلۃ فظاہر** سو اگر ترکہ اور تصحیح مین مماثلت اور برابری ہے تو ظاہر ہے ہم چنانچہ اگر میت نے مان اور باپ اور چار بیٹیون کو چھوڑا اور ترکہ چھ دینار ہے تو ہر ایک کو ایک ایک دینار ملیگا اسواسطے کہ ثلث یعنے دو دینار والدین مین مشترک ہے اور ثلثین یعنے چار بنات کا حق ہے تو ترکہ بلا دقت تقسیم ہوگیا **او موافقۃ ضربت سہام کل وارث من التصحیح فی جمیع الترکۃ** کذا فی نسخ المتن والشرح والموافق للسراجیہ وغیرہا فی وفق الترکۃ وانما الترکۃ فی جمیع الترکۃ عند المباینۃ یا ترکہ اور تصحیح مین موافقت ہے تو ضرب کرے تو ہر وارث کے سہام کو تصحیح سے تمام ترکہ مین شارح نے کہا یہی عبارت ہے متن اور شرح مصنف کے نسخون مین اور سراجیہ وغیرہ کے موافق یون ہے کہ سہام کو وفق ترکہ مین ضرب کرے اور تمام ترکہ مین تو ضرب کیجاتی ہے فقط مباینت کے وقت م سراجیہ وغیرہا کا مطلب چنانچہ سید شریف نے فرائض شریفی مین واضح کرکے جس محل مین مذکور کیا ہے یہ ہے کہ مباینت کا حکم موافقت اور مداخلت مین بھی جاری ہوتا ہے تو ضرب کیے جاتے ہین ہر وارث کے سہام تصحیح سے جمیع ترکہ مین اور موافقت کا دوسرا طریقہ وہ ہے جسکو شارح نے مذکور کیا وہ یہ ہے کہ سہام ہر وارث کے ضرب کیجاوین ترکہ کے وفق مین پھر حاصل ضرب کی وفق تصحیح پر قسمت ہو تو خارج قسمت نصیب ہوگا اس وارث کا اور مداخلت شریک ہے موافقت کے اس طریقہ مین تو تجکو اختیار ہے اگر تو چاہے موافقت اور مداخلت مین تباین کا طریقہ اختیار کرے اور چاہے ضرب فی الوفق کا طریقہ پسند کرے دونون کا مآل ایک ہے اور مباینت کی صورت کا یہ بیان ہے کہ ایک عورت اپنا زوج اور مان اور دو سگی بہنین چھوڑ کر مر گئی اور ترکہ ۱۲۵ اشرفیان ہین تو اصل مسئلہ چھ سے ہے اور عول کریگا آٹھ کی طرف تو زوج کا انمین سے تین ہے اور مان کا ایک اور ہر بہن کے دو سہم اور ترکہ اور تصحیح یعنے آٹھ مین تباین ہے پھر تو نے جب چاہا کہ ہر وارث کا حصہ دریافت کرے ترکہ سے تو جو نصیب ہے زوج کا تصحیح سے یعنے تین کو تمام ترکہ مین ضرب کر کے [illegible] حاصل ہونگے پھر اس مبلغ کو تصحیح یعنے آٹھ پر قسمت کر تو [illegible] اشرفیان اور ایک اشرفی کے تین ثمن خارج ہونگے تو یہ حصہ ہے زوج کا اس ترکہ سے اور مان کے نصیب کو تصحیح سے یعنے ایک کو بھی جمیع ترکہ مین ضرب کر ۱۲۵ حاصل ہونگے پھر جب انکو آٹھ پر قسمت کیا تین اشرفیان اور ایک اشرفی کا ثمن خارج قسمت ہوا تو یہ حصہ ہے مان کا ترکہ سے اور بہن کے نصیب یعنے دو کو تمام ترکہ مین ضرب کر [illegible] حاصل ہونگے پھر جب انکو آٹھ پر قسمت کیا چھ اشرفیان اور ربع اشرفی خارج ہوئی سو یہ حصہ ہے ہر بہن کا ترکہ مذکورہ سے اور اگر اس مسئلہ مین ترکہ ۵۰ اشرفیان فرض کیجے تو ترکہ اور تصحیح مین توافق بالنصف ہے اور جبکہ ترکہ ۲۴ اشرفیان فرض کیجے تو تصحیح اور ترکہ مین تداخل ہے اور ان دونون صورتون مین تجکو اختیار ہے چاہے مباینت کی مانند عمل کرے اور چاہے ہر وارث کے نصیب کو وفق ترکہ مین ضرب کرے پھر حاصل کو وفق تصحیح پر قسمت کرے خارج قسمت حصہ ہوگا ہر وارث کا اور اگر ترکہ مین کسر ہو تو اسمین ترکہ بسط کرنیکی حاجت ہوگی تاکہ ترکہ ایک جنس ہو جاوے اور بسط کا طریقہ یہ ہے کہ صحیح کو مخرج کسر مین ضرب کرے اور حاصل پر کسر مذکورہ کو زیادہ کردے پھر اس عدد کو بھی جس سے مسئلہ صحیح ہوگیا ہے مخرج کسر مین ضرب کرے پھر دونون حاصل مین ضرب اور قسمت کا وہ عمل کرے جو مذکور ہو چکا تو خارج قسمت اس وارث واحد کا حصہ ہوگا سو جبکہ ہمنے مسئلہ مذکورہ مین ۱۲۵ اشرفیان اور ثلث اشرفی کا ترکہ فرض کیا تو ۱۲۵ کو ثلث کے مخرج یعنے تین مین ضرب کیا حاصل ہوئے ۳۷۵ اسپر تہائی کو زیادہ کیا تو ۳۷۶ تہائیان ہوئین پھر تصحیح یعنے آٹھ کو بھی تین مین ضرب کیا ۲۴ حاصل ہوئے پھر جب نصیب ہر وارث کا آٹھ سے ۳۷۶ مین ضرب کیا اور حاصل کو ۲۴ پر قسمت کیا تو خارج قسمت حصہ ہوگا اس وارث کا گویا کہ ترکہ ۳۷۶ کا ہے اور گویا تصحیح ۲۴ کی ہے کذا فی الطحطاوی عن الشریفی وہذا المعرفۃ نصیب کل فرد اور یہ قاعدہ مذکورہ واسطے دریافت کرنے حصہ ہر فرد وارث کے ہے **و یعمل کذلک فی معرفۃ نصیب کل فریق منہم** اور اسیطرح تو عمل کرے وارثون کے ہر فریق کے حصہ دریافت کرنے مین ہم یعنے نصیب ہر فریق کو تمام ترکہ مین ضرب کرے تین صورتون تباین اور توافق اور تداخل مین اور حاصل کو تمام تصحیح پر قسمت کرے سو جو خارج ہوگا وہ حصہ ہوگا ہر فریق کا چنانچہ حصہ دو بہنون کا مسئلہ سابقہ مین تجکو معلوم ہو چکا اور تجکو اختیار ہے کہ توافق اور تداخل مین وہ دوسرا طریقہ کرے جو عنقریب مذکور ہو چکا مصنف نے حصہ ہر وارث کے بیان کو مقدم مذکور کیا ہر فریق کے

حصے کے بیان پر اور حالانکہ ترتیب طبعی بالعکس ہے اسواسطے کہ ہر دو عدد کا حصہ دریافت کرنا مقصود اہم تھا واما قضاء الدیون فان وفی فبہا اور اداے دیون کی تو یہ تفصیل ہے کہ اگر مال متروک پورا پڑا ادا کرنے میں تو بہتر اور کیا خوب ہے وان لم یف وتعدد الغرماء اور اگر متروکہ پورا نہ پڑا اداء اصحاب دیون کے چند لوگ ہیں ہم لیے اگر تعدد نہیں بلکہ صاحب دین ایک شخص ہے تو بعد تجہیز اور تکفین باقی مال کو وہی لیگا فنزل مجموع الدیون کالتصحیح للمسئلة وینزل کل دین غریم کسہام وارث وعمل کما مر درصورت عدم ایفا اور تعدد ارباب دیون کے آثار ہے تو سب دیون کو بمنزلہ تصحیح مسئلے کے اور ہر دائن کے دین کو بمنزلہ سہام وارث کے قرار دے اور وہ عمل کر جو قسمت بین الورثة میں عمل کر چکا ضرب اور قسمت سے عم صورت اسکی یہ ہے کہ ایک شخص مرگیا نو اشرفیوں کا ترکہ چھوڑ کر اور اسپر دس اشرفیاں ہیں ایک شخص کی اور پانچ اشرفیاں دوسرے شخص کی ہیں تو دونوں پندرہ دیون کو بمنزلہ تصحیح مسئلے کے قرار دے اور مابین دیون اور ترکہ کے جو نو اشرفیاں ہیں نظر کر سو اگر دونوں میں توافق ہو چنانچہ یہی صورت ہے کہ دونوں میں توافق بالثلث ہے سو دس اشرفی والے دین کو وفق ترکہ یعنے تین میں ضرب کیا حاصل ہوئے ۳۰ پھر اس حاصل کو تصحیح کے وفق یعنے پانچ پر قسمت کیا خارج قسمت چھ ہوئے سو یہ اسکا حصہ ہوا نو اشرفیوں سے اور جبکہ پانچ اشرفیوں والے دین کو وفق ترکہ یعنے تین میں ضرب کیا پندرہ حاصل ہوئے پھر جب پندرہ کو وفق تصحیح یعنے پانچ پر قسمت کیا خارج ہوئے تین یہ پانچ اشرفیوں والے کا حصہ ہے اور اگر اس صورت میں تیرہ اشرفیاں ہوں تو تیرہ اور مجموع دیون یعنے پندرہ میں جو بمنزلہ تصحیح کے ہے تباین ہے تو ہر دائن کے نصیب کو اس تصحیح کے تمام میں ضرب کر اور حاصل کو جمیع ترکہ پر قسمت کر سو خارج قسمت حصہ ہوگا ہر دائن کا سو جبکہ دس اشرفیوں والے دین کو تیرہ میں ضرب کیا ایک سو تیس حاصل ہوئے پھر جبکہ اسکو پندرہ پر قسمت کیا تو آٹھ اشرفیاں اور ایک اشرفی کی دو تہائیاں خارج ہوئیں یہ دس اشرفیوں والے دائن کا حصہ ہوا اور پانچ اشرفیوں والے دائن کے دین کو بھی تمام ترکہ میں ضرب کیا ۶۵ حاصل ہوئے پھر جب اس مبلغ کو پندرہ پر قسمت کیا چار اشرفیاں اور ایک اشرفی کی تہائی خارج ہوئی یہ حصہ ہوا پانچ اشرفیوں والے دائن کا اور اگر اسی صورت میں پانچ اشرفیوں کا ترکہ فرض کیجیے تو ترکہ اور تصحیح میں توافق بالخمس ہوگا باوجودیکہ پانچ اور پندرہ متداخلین بھی ہیں تو دس اشرفیوں والے کے دین کو خمس ترکہ میں یعنے ایک میں ضرب کر دس حاصل ہونگے اور اس حاصل کو خمس تصحیح پر یعنے تین پر قسمت کر خارج ہونگی تین اشرفیاں اور ایک اشرفی کی ایک تہائی یہ حصہ ہے دس اشرفیوں والے کا اور پانچ اشرفیوں والے کے دین کو بھی وفق ترکہ میں ضرب کر اور حاصل کو وفق تصحیح یعنے تین پر قسمت کر خارج ہوگا ایک اور دو تہائیاں ایک کی یہ حصہ ہے پانچ اشرفیوں والے کا اور یہ بھی اختیار ہے کہ تباین اور تداخل اور توافق میں تمام ترکہ میں ضرب کرے اور یہ بھی کہ توافق اور تداخل کی دونوں صورتوں میں وفق کا ان میں اعتبار کرے کذا فی الطحطاوی والشرنبلالی ثم شرع فی مسئلة التخارج پھر مصنف نے یہاں سے مسئلہ تخارج کا بیان شروع کیا تخارج اصطلاح فرائض میں اس سے عبارت ہے کہ ورثہ باہم صلح کرلیں یعنے وارث کے اخراج پر میراث سے بعض اس مال کے جو اسکے حصے سے کمتر ہے اور یہ شرع میں درست ہے محمد رحمة اللہ علیہ نے کتاب الصلح میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے اسکو ذکر کیا ہے اور عمرو بن دینار سے روایت کی ہے کہ عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ نے اپنی چار زوجات میں سے ایک زوجہ کو اپنے مرض موت میں طلاق دی پھر وہ عدت میں مرگئی تو عثمان رضی اللہ عنہ نے زوجہ مذکورہ کو اور تین زوجات کے ساتھ میراث دینیکا حکم کیا تو انکے وارثوں نے اس عورت سے صلح کرلی اسکے ربع ثمن یعنے آٹھویں حصے کی چوتھائی سے اسکے نصف پر یعنے سوہ ہزار دینار پر اور یہ دلیل ہے تخارج کے جائز ہونے پر ذکرہ اکمل الدین اور حالانکہ عبد الرحمن بن عوف نے چار بار اپنا تمام مال اپنی زندگی میں نصفا نصف للہ تقسیم کر دیا تھا اور نصف باقی رکھا تھا اور یہ دلیل ہے اسپر کہ مال حلال کے جمع کرنے میں کچھ مضائقہ نہیں یعنے بشرط ادائے حقوق واجبہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نعم المال الصالح للرجل الصالح یعنے نیک مال نیک مرد کے واسطے کیا خوب ہے کذا فی الطحطاوی فقال ومن صالح من الورثة والغرماء علی شیٔ معلوم منہا طرح اے طرح سہامہ من التصحیح وجعل کانہ استوفی نصیبہ سو مصنف نے کہا کہ جو شخص وارثوں اور ارباب دیون میں سے صلح کرے چیز معین پر ترکہ میں سے تو اس وارث کے سہام یا اس دائن کا دین تصحیح سے گرا دیا جاویگا اور یہ قرار دیا جاویگا کہ گویا اسنے اپنا حصہ پورا پایا ہم یعنے مع وجود مصالح بین الورثة اولا مسئلے کی تصحیح کرنا چاہیے پھر اسکے سہام کو تصحیح سے گرانا چاہیے کذا فی الشرنبلالی طحطاوی نے کہا شی معلوم کی قید اسواسطے لگائی تاکہ مجہول نکل جاوے اسواسطے کہ شی مجہول پر صلح صحیح نہیں اگرچہ اس سے صلح درست ہے ثم قسم الباقی من التصحیح او الدیون علی سہام من بقی منہم فتصح منہ کزوج وام وعم

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| نام حق - مشہور درسی از شیخ شرف الدین بخاری - | ۲ پائی |
| مائۃ مسائل - سو مسائل از مولانا احمد السدر رحمہ اللہ - | [illegible] |
| شرح وقایہ فارسی مع حاشیہ ملتقی الابحر از شاہ عبدالحق محدث دہلوی | ۱۴/۶ |
| مسلک المتقین - مرغوب علمائے ولایت از مولوی اللہ یار خان - | [illegible] |
| فتاوی برہنہ - جامع ابواب فقہ از مفتی نصیر الدین - | [illegible] |
| قدوری - | ۶/ |
| شرح فارسی مختصر وقایہ - از عبدالرحمن جامی - | ۱۵/ |
| کنز فارسی - از مفتی نصیر الدین کرمانی محشی مع فرہنگ - | ۹/ |
| مالا بد منہ - از قاضی ثناء اللہ رحمہ اللہ مع وصیت نامہ - | ۵/[illegible] |
| شرح مختصر وقایہ کورمیری - از مولانا جلال الدین سمرقندی - | [illegible] |
| رسالۂ تنبیہ الانسان - در حلت و حرمت جانوران - | ۹ پائی |
| رسالۂ قاضی قطب - ذکر ایمان ارکان | ۳ پائی |
| **کتب فقہ عربی** | |
| ابو المکارم - شرح مختصر وقایہ از عبداللہ بن محمد معروف . | [illegible] |
| مبادی الاصول - مصنفہ مولانا | |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| ابی المنصور الحسن بن یوسف - | [illegible] |
| برجندی - شرح مختصر وقایہ از مولانا عبدالعلی برجندی معتبر شرح ہے - | [illegible] |
| کنز الدقائق - | |
| جامع الرموز - شرح مختصر وقایہ از ملا شمس محمد قہستانی متداول - | [illegible] |
| فتح القدیر - بقلم جلی ہدایہ اور بقلم مناسب فتح القدیر از امام کمال الدین بن الہمام نہایت مستند و باعظمت شرح مشہور و معروف اور آخرین تکملہ زین الدین آفندی کامل چار مجلد صحیح بتفصیل ذیل - کاغذ سفید گندہ - | [illegible] |
| ایضاً - کاغذ حنائی - | [illegible] |
| ہدایہ - حاشیہ جدید نہایت عمدہ زوائد و فوائد بہ تحشی مولانا محمد حسن سنبھلی مرحوم ہر چہار جلد کامل دو مجلدات میں بشرح ذیل - | |
| ۱- جلدین اولین عبادات - | [illegible] |
| ۲- جلدین آخرین معاملات - | [illegible] |
| ہدایہ مع شرح الکفایہ - از سید جلال الدین کرلانی بہت معروف و مستند متداول چار جلدین اس شرح ہدایہ پر حاشیہ بہت مستند لکھے گئے ہیں کاغذ سفید کامل بتفصیل ذیل - | [illegible] |
| ایضاً جلد اول و ثانی تا آخر نکاح - | [illegible] |
| ایضاً جلد سوم و چہارم تا آخر کتاب - | [illegible] |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| فتاوائے عالمگیری - ہر چہار جلد کامل در سہ جلد کاغذ حنائی و سفید - | [illegible] |
| فتاوی قاضیخان مع سراجیہ - از امام قاضی حسن بن منصور قاضی خان مستند معتمد معروف متداول دو مجلد کامل - | [illegible] |
| شرح وقایہ - از امام صدر الشریعہ جلی قلم مع کامل حاشیہ ذخیرۃ العقبی از یوسف بن جنید چلپی داخل درس تقطیع کلاں خوشخط وصحیح کاغذ سفید - | [illegible] |
| ایضاً - کاغذ حنائی - | [illegible] |
| شرح وقایہ خرد - مع دائرۂ ہندیہ متوسط قلم | ۸/۶ |
| ذخیرۃ العقبی - حاشیہ شرح وقایہ از یوسف بن جنید چلپی متداول معروف - | [illegible] |
| اشباہ والنظائر مع شرح حموی معروف مستند متداول - | [illegible] |
| ملا مسکین - از ابتدا تا وصایا بتحشی جدید - | [illegible] |
| کنز الدقائق محشی متداول درسی کتاب - | ۸/ |
| منتخب الحقائق - شرح کنز الدقائق مشہور متداول - | [illegible] |
| عینی شرح کنز الدقائق محشی ہر چہار جلد مستند معروف متداول دو مجلدین - | [illegible] |
| (۱) جلدین اولین عبادات میں - | [illegible] |
| (۲) جلدین آخرین معاملات میں | [illegible] |
| شرح الیاس - شرح مختصر وقایہ از شیخ محمود بن الیاس مکمل یکجائی - | [illegible] |

